یہ تشریح ایک اور زاویہ بھی پیش کرتی ہے کہ کس طرح ہر پچھلا جملہ اگلے جملے کے لیے دلیل کی حیثیت رکھتا ہے:"الم" :سب سے پہلے قرآن کے اعجاز کی طرف توجہ دلائی گئی کہ یہ انہی حروف سے مرکب ہے جن سے عرب اپنا کلام بناتے ہیں، لیکن وہ اس کی نظیر پیش کرنے سے عاجز ہیں۔"ذٰلِکَ الْکِتٰبُ" :اس عجز سے یہ نتیجہ نکلا کہ یہ کوئی عام کلام نہیں بلکہ وہ خاص کتاب ہے جو حدِ کمال کو پہنچی ہوئی ہے۔"لَارَیْبَ فِیہِ" :اور جو چیز حدِ کمال پر ہو، یہ لازمی ہے کہ شک و شبہات اس کے دامن کو نہ چھو سکیں، کیونکہ جس چیز میں شک اور شبہ کی گنجائش ہو، وہ ناقص ہوتی ہے۔"ہُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ" :اور جو کتاب ایسی کامل اور شک و شبہ سے بالاتر ہو، وہ لامحالہ متقین کے لیے ہدایت کا سرچشمہ ہوگی۔

**سورۃ البقرہ :آیت نمبر 3 کا ابتدائی حصہ "الَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ" کی تفسیر**

**الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ إما موصول بالمتقين على أنه صفة مجرورة مقيدة له إن فسر التقوى بترك ما لا ينبغي مترتبة عليه ترتيب التخلية على التخلية، والتصوير على التصقيل. أو موضحة إن فسر بما يعم فعل الحسنات وترك السيئات لاشتماله على ما هو أصل الأعمال وأساس الحسنات من الإيمان والصلاة والصدقة، فإنها أمهات الأعمال النفسانية والعبادات البدنية والمالية المستتبعة لسائر الطاعات والتجنب عن المعاصي غالباً. ألا ترى إلى قوله تعالى: إِنَّ الصَّلاةَ تَنْهى عَنِ الْفَحْشاءِ وَالْمُنْكَرِ. وقوله عليه الصلاة والسلام» :الصلاة عماد الدين، والزكاة قنطرة الإسلام. «أو مسوقة للمدح بما تضمنه المتقين. وتخصيص الإيمان بالغيب وإقامة الصلاة وإيتاء الزكاة بالذكر إظهار لفضلها على سائر ما يدخل تحت اسم التقوى.**

ترجمہ:

"الَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ" (جو غیب پر ایمان لاتے ہیں) کا جملہ یا تو "الْمُتَّقِیْنَ" (پرہیزگاروں) کے ساتھ مجرور صفت مقیدیہ (جو انہیں محدود کرتا ہے) کے طور پر ملا ہوا ہے۔ یہ تب ہے جب "تقویٰ" کی تفسیر صرف برائیوں سے بچنے سے کی جائے، اور یہ (ایمان بالغیب) اس کے بعد آتا ہو جس طرح تخلیہ (برائیوں کو چھوڑنا) کے بعد تحلیہ (اچھائیوں کو اپنانا) اور تصقیل (پالش کرنا) کے بعد تصویر (شکل دینا) ہوتی ہے۔ یا پھر یہ جملہ (الذین یؤمنون بالغیب) وضاحت کرنے والا ہے، اگر "تقویٰ" کی تفسیر نیکیوں کو کرنے اور برائیوں کو چھوڑنے دونوں کو شامل کرتی ہو۔ کیونکہ یہ جملہ ایسے اعمال پر مشتمل ہے جو تمام اعمال کی بنیاد اور نیکیوں کی اساس ہیں، جیسے کہ ایمان، نماز اور صدقہ۔ یہ تینوں اعمال روحانی، جسمانی اور مالی عبادات کی جڑ ہیں جو اکثر تمام دوسری اطاعتوں اور گناہوں سے بچنے کا سبب بنتی ہیں۔ کیا آپ نے اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان نہیں دیکھا :"اِنَّ الصَّلٰوۃَ تَنْہٰی عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْکَرِ" (بیشک نماز بے حیائی اور برائی سے روکتی ہے)؟ اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان :"الصلاۃ عماد الدین" (نماز دین کا ستون ہے) اور "الزکاۃ قنطرۃ الاسلام" (زکوۃ اسلام کا پل ہے)؟ یا پھر یہ جملہ مدح (تعریف) کرنے کے لیے لایا گیا ہے جس میں "المتقین" کی خصوصیات بیان کی گئی ہیں۔ اور خاص طور پر ایمان بالغیب، نماز قائم کرنے، اور زکوۃ ادا کرنے کا ذکر اس بات کو ظاہر کرتا ہے کہ تقویٰ کے نام کے تحت آنے والے تمام دوسرے اعمال کے مقابلے میں ان کی فضیلت زیادہ ہے۔

تشریح:

سورۃ البقرہ کی آیت 2 اور 3 کے درمیان نحوی اور معنوی ربط:

آیت 2 "ہُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ" پر ختم ہوتی ہے اور آیت 3 "الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ" سے شروع ہوتی ہے۔ زیر بحث عبارت آیت 3 کے ابتدائی حصے "الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ" کا آیت 2 کے آخر "لِّلْمُتَّقِيْنَ" سے تعلق واضح کرتی ہے۔

**"الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ" کا نحوی ربط :**

مصنفؒ "الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ" کا "لِّلْمُتَّقِيْنَ" سے نحوی ربط بیان فرمارہے ہیں۔ "الذین" اسم موصول ہے جو اپنے صلہ ("یؤمنون بالغیب") کے ساتھ مل کر ایک جملہ بناتا ہے جو نحوی طور پر کسی دوسرے کلمے سے جڑتا ہے۔ یہاں یہ "المتقین" سے جڑا ہے۔ اس ربط کی تین ممکنہ صورتیں بیان ہوئی ہیں:

**صفتِ مقیدہ (خاص کرنے والی صفت) :**

اگر تقویٰ کی تفسیر صرف "برائیوں کو چھوڑنا" کی جائے (پچھلے مباحث میں تقویٰ کا ایک درجہ)' تو "جو غیب پر ایمان لاتے ہیں" متقیوں کی وہ صفت ہے جو انہیں خاص کرتی ہے۔ گویا متقی تو بہت سے کام کرتے ہیں' مگر یہاں ان متقیوں کا ذکر ہے جن میں یہ خاص صفت (ایمان بالغیب) پائی جاتی ہے۔ یہ ایسا ہی ہے جیسے پہلے کسی چیز کو صاف کیا جائے اور پھر اسے آراستہ کیا جائے (صفائی = گناہ چھوڑنا' آرائش = ایمان لانا)۔ یا صیقل کرنے کے بعد تصویر بنانا۔

**صفتِ موضحہ (وضاحت کرنے والی صفت) :**

اگر تقویٰ کی تفسیر جامع ہو جس میں نیک کام کرنا اور برے کام چھوڑنا دونوں شامل ہوں (تقویٰ کا دوسرا درجہ)' تو "جو غیب پر ایمان لاتے ہیں" متقیوں کی صفت تو ہے مگر خاص کرنے والی نہیں' بلکہ وضاحت کرنے والی ہے۔ یہ بتاتی ہے کہ تقویٰ میں کون سے کام شامل ہیں۔ عبارت اس کو ترجیح دیتی ہے کیونکہ یہ (ایمان بالغیب اور بعد میں آنے والے اعمال) تمام نیکیوں کی اصل اور بنیاد ہیں۔

**مدح کے لیے لایا گیا :**

تیسری صورت یہ ہے کہ یہ (الذین یؤمنون بالغیب…) نحو میں کسی الگ ترکیب پر مبنی ہو (مثلاً' کسی مقدر فعل کا مفعول' جیسے "أمدح الذین یؤمنون بالغیب" - میں ان کی تعریف کرتا ہوں جو ایمان لاتے ہیں) اور اسے صرف متقیوں کی صفات کی تعریف کے لیے لایا گیا ہو۔

**مخصوص اعمال کا ذکر کیوں؟ :**

مصنفؒ اس بات کی حکمت بیان کرتے ہیں کہ متقیوں کی صفت بیان کرتے ہوئے خاص طور پر ایمان بالغیب' نماز قائم کرنے اور زکوٰۃ ادا کرنے کا ذکر کیوں کیا گیا۔

**اعمال کی بنیادیں :**

یہ تینوں اعمال تمام نیکیوں اور اطاعات کی اصل اور بنیاد ہیں۔ ایمان (ایمان بالغیب) نفسانی اعمال کی جڑ ہے۔ نماز جسمانی عبادات کی ماں ہے۔ اور زکوٰۃ مالی عبادات کی بنیاد ہے۔ دیگر اطاعات کو لازم ٹھہرانا : یہ بنیادی اعمال عام طور پر دیگر تمام نیکیوں اور اطاعات کو لازم ٹھہراتے ہیں اور گناہوں سے بچنے میں مدد دیتے ہیں۔ مثلاً' نماز بے حیائی اور برائی سے روکتی ہے (سورۃ العنکبوت 45)' اور نماز دین کا ستون اور زکوٰۃ اسلام کا پل ہے (حدیث شریف)۔

**فضیلت کا اظہار :**

ان خاص اعمال کو ذکر کرنا ان کی فضیلت اور اہمیت کو نمایاں کرتا ہے باقی تمام اعمال پر جو تقویٰ کے دائرے میں آتے ہیں۔

ایمان: لغوی وشرعی معنی اور اجزاء

والإيمان في اللغة عبارة عن التصديق مأخوذ من الأمن، كأن المصدّق أمن المصدّق من التكذيب والمخالفة، وتعديته بالباء لتضمنه معنى الاعتراف وقد يطلق بمعنى الوثوق من حيث إن الواثق بالشيء صار ذا أمن منه، ومنه ما أمنت أن أجد صحابة وكلا الوجهين حسن في يؤمنون بالغيب. وأما في الشرع: فالتصديق بما علم بالضرورة أنه من دين محمد صلى الله عليه وسلم كالتوحيد والنبوة والبعث والجزاء، ومجموع ثلاثة أمور: اعتقاد الحق، والإقرار به، والعمل بمقتضاه عند جمهور المحدثين والمعتزلة والخوارج. فمن أخل بالاعتقاد وحده فهو منافق، ومن أخل بالإقرار فكافر، ومن أخل بالعمل ففاسق وفاقاً، وكافر عند الخوارج، وخارج عن الإيمان غير داخل في الكفر عند المعتزلة.

ترجمہ:

اور ایمان لغت میں تصدیق (کسی بات کو سچ ماننا) سے عبارت ہے، جو کہ امن (حفاظت، یقین) سے ماخوذ ہے۔ گویا تصدیق کرنے والے (مصدِّق) نے جس کی تصدیق کی گئی (مصدَّق بہ) اسے جھٹلانے اور مخالفت سے محفوظ کر دیا۔ اور اس کا حرف "باء" کے ذریعے متعدی (فعل کا اثر دوسرے لفظ پر منتقل ہونا) ہونا، اقرار (تسلیم کرنے) کا معنی پائے جانے کی وجہ سے ہے۔ اور کبھی اس کا اطلاق وثوق (اعتماد، بھروسہ) کے معنی میں بھی ہوتا ہے، اس اعتبار سے کہ جس پر بھروسہ کیا گیا وہ اس سے بے خوف ہو گیا۔ اور اسی معنی سے (عربی شعر کا یہ مصرع ہے): "اور میں نے محسوس نہیں کیا کہ مجھے ساتھی ملیں گے۔" اور (یؤمنون بالغیب میں) یہ دونوں پہلو (تصدیق اور وثوق) اچھے (مراد ہو سکتے) ہیں۔ رہا شرعی معنی: تو وہ ان چیزوں کی تصدیق کرنا ہے جن کا دین محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے ہونا یقینی طور پر (بالضرورۃ) معلوم ہو، جیسے توحید (اللہ کی وحدانیت)، نبوت، بعث (دوبارہ اٹھانا) اور جزا (بدلہ)۔ اور (یہ ایمان) تین چیزوں کا مجموعہ ہے: حق کا اعتقاد (دل سے ماننا)، اس کا اقرار (زبان سے تسلیم کرنا)، اور اس کے مطابق عمل کرنا۔ (یہ تعریف) جمہور محدثین، معتزلہ اور خوارج کے نزدیک ہے۔ پس جس نے صرف اعتقاد میں کمی کی تو وہ منافق ہے۔ اور جس نے اقرار میں کمی کی تو وہ کافر ہے۔ اور جس نے عمل میں کمی کی تو وہ بالاتفاق فاسق (گناہ گار مسلمان) ہے۔ اور خوارج کے نزدیک وہ کافر ہے۔ اور معتزلہ کے نزدیک وہ ایمان سے خارج ہے مگر کفر میں داخل نہیں۔

تشریح:

یہاں سے مصنفؒ ایمان کے لغوی اور شرعی معانی، اس کے اجزاء، اور اعمال میں کمی کے بارے میں مختلف فرقوں (اہل السنہ، معتزلہ، خوارج) کے نظریات کو واضح کرتے ہیں۔

ایمان کا لغوی معنی:

مصنفؒ ایمان کے دو لغوی معانی بیان کرتے ہیں:

تصدیق:

بنیادی معنی "تصدیق کرنا" یا "سچ ماننا" ہے۔ یہ لفظ "امن" سے نکلا ہے، گویا تصدیق کرنے والا اس چیز یا شخص کو جھٹلائے جانے سے

امان دیتا ہے۔اس کا حرف "باء" کے ساتھ متعدی ہونا (جیسے آمنتُ بِہِ) "تسلیم کرنے" کا معنی بھی شامل کرتا ہے۔

**وثوق/اعتماد :**

کبھی اس کا معنی "بھروسہ" یا "اعتماد" کرنا بھی ہوتا ہے' کیونکہ جس پر بھروسہ کیا جائے اس کے بارے میں دل مطمئن اور پرسکون ہو جاتا ہے۔یہ دونوں معنی (تصدیق اور وثوق) آیت "یؤمنون بالغیب" میں مراد ہو سکتے ہیں۔

**ایمان کا شرعی معنی :**

فالتصديق بما علم بالضرورة أنه من دين محمد صلى الله عليه وسلم

شرعی اصطلاح میں' ایمان کا مطلب ان تمام چیزوں کی تصدیق کرنا ہے جن کا دین اسلام سے ہونا یقینی طور پر (بالضرورة) معلوم ہے۔ ایسی چیزیں جن سے کوئی مسلمان ناواقف نہیں ہو سکتا' جیسے اللہ کی وحدانیت' رسول کی رسالت' قیامت اور حساب کتاب۔

**ایمان کے اجزاء :**

جمہور محدثین (اہل السنہ)' معتزلہ' اور خوارج کے نزدیک ایمان تین چیزوں کا مجموعہ ہے:دل سے اعتقاد :حق باتوں کو دل کی گہرائی سے سچ ماننا اور یقین رکھنا۔زبان سے اقرار :اس دلی یقین کو زبان سے تسلیم کرنا اور گواہی دینا۔اعمال :اس یقین اور اقرار کے مطابق نیک اعمال کرنا۔

**ایمان کے اجزاء میں کمی کا حکم :**

مصنفؒ اس بارے میں مختلف فرقوں کے نظریات واضح کرتے ہیں کہ اگر کوئی شخص ان اجزاء میں سے کسی میں کمی کرے تو اس کا شرعی حکم کیا ہے:

**صرف اعتقاد میں کمی :**

جو شخص دل سے یقین نہیں رکھتا مگر زبان سے ایمان کا دعویٰ کرتا ہے' وہ منافق ہے۔

**اقرار میں کمی :**

جو شخص دل سے مانتا ہے مگر زبان سے اقرار نہیں کرتا (جب اقرار کا موقع ہو اور کوئی رکاوٹ نہ ہو)' وہ کافر ہے۔ (جیسے ابلیس یا فرعون کا دلی علم مگر انکار)۔

**عمل میں کمی :**

یہ سب سے اختلافی نکتہ ہے۔یہاں تین نظریات ہیں:

**فاسق :**

جمہور محدثین (اہل السنہ) اور دیگر کے نزدیک' جو شخص دل سے مانتا ہے' زبان سے اقرار کرتا ہے' مگر اعمال میں کوتاہی کرتا ہے (گناہ کرتا ہے)' وہ ایمان سے خارج نہیں ہوتا بلکہ فاسق (گناہ گار مسلمان) کہلاتا ہے۔یہ اہل سنہ کا متفقہ موقف ہے

**کافر :**

خوارج کے نزدیک' اعمال ایمان کا بنیادی جزء ہیں' اور اعمال میں کمی کفر ہے۔ ان کے ہاں کبیرہ گناہ کرنے والا کافر ہے۔ایمان سے

خارج۔

**کفر میں داخل نہیں :**

معتزلہ کے نزدیک، کبیرہ گناہ کرنے والا شخص مؤمن نہیں رہتا، مگر کافر بھی نہیں ہوتا۔ وہ ایمان اور کفر کے درمیان ایک درمیانی منزل پر ہوتا ہے (المنزلۃ بین المنزلتین)۔

نوٹ: ایمان سے متعلق ابحاث کتبِ حدیث میں ان شاء اللہ تفصیلاً آپ پڑھیں گے)

**ایمان : کیا یہ صرف دل کی تصدیق ہے؟**

والذي يدل على أنه التصديق وحده أنه سبحانه وتعالى أضاف الإيمان إلى القلب فقال :أُولَئِكَ كَتَبَ فِي قُلُوبِهِمُ الْإِيمَانَ، وَقَلْبُهُ مُطْمَئِنٌّ بِالْإِيمَانِ، وَلَمْ تُؤْمِنْ قُلُوبُهُمْ، وَلَمَّا يَدْخُلِ الْإِيمَانُ فِي قُلُوبِكُمْ، وعطف عليه العمل الصالح في مواضع لا تحصى وقرنه بالمعاصي فقال تعالى :وَإِنْ طَائِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ اقْتَتَلُوا، يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلَى، الَّذِينَ آمَنُوا وَلَمْ يَلْبِسُوا إِيمَانَهُمْ بِظُلْمٍ مع ما فيه من قلة التغيير فإنه أقرب إلى الأصل وهو متعين الإرادة في الآية، إذ المعدى بالباء هو التصديق وفاقاً. ثم اختلف في أن مجرد التصديق بالقلب هل هو كاف لأنه المقصود أم لا بد من انضمام الإقرار به للمتمكن منه، ولعل الحق هو الثاني لأنه تعالى ذم المعاند أكثر من ذم الجاهل المقصر، وللمانع أن يجعل الذم للإنكار لا لعدم الإقرار للمتمكن منه.

**ترجمہ:**

اور جو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ ایمان صرف تصدیق (سچ ماننا) ہے وہ یہ ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے ایمان کو دل کی طرف منسوب کیا، چنانچہ فرمایا: "وہ لوگ - ان کے دلوں میں اللہ نے ایمان لکھ دیا ہے" "اور اس کا دل ایمان پر مطمئن ہے" "اور ان کے دل ایمان نہیں لائے" "اور ابھی ایمان تمہارے دلوں میں داخل نہیں ہوا۔" اور اس (ایمان) پر نیک عمل کا عطف کیا بے شمار مقامات پر، اور اسے گناہوں کے ساتھ ملایا، چنانچہ فرمایا: "اور اگر مؤمنوں کے دو گروہ آپس میں لڑ پڑیں" "اے ایمان والو! تم پر مقتولوں کے بارے میں قصاص فرض کیا گیا ہے" "وہ لوگ جو ایمان لائے اور اپنے ایمان کو ظلم (شرک) سے آلودہ نہیں کیا۔" (تصدیق کو ایمان ماننا) اس کے باوجود کہ اس میں (لغوی معنی سے) تبدیلی کم ہے، پس یہ اصل (لغوی معنی) کے زیادہ قریب ہے، اور آیت (البقرہ ۳) میں یہی معنی متعین طور پر مراد ہے، کیونکہ حرف "باء" کے ذریعے متعدی ہونے والا (فعل "یؤمنون") تصدیق ہی ہے بالاتفاق۔ پھر اس بات میں اختلاف کیا گیا کہ کیا محض دل کی تصدیق کافی ہے کیونکہ وہی مقصود اصلی ہے؟ یا اس کے ساتھ زبان سے اقرار کا بھی شامل ہونا ضروری ہے اس شخص کے لیے جو اقرار پر قادر ہو۔ اور شاید حق بات دوسری (اقرار کا ضروری ہونا) ہی ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے سرکش اور ہٹ دھرم کافر کی مذمت جاہل و کوتاہی کرنے والے مسلمان سے زیادہ کی ہے۔ اور جو شخص (اقرار کے ضروری ہونے سے) انکار کرے، وہ کہہ سکتا ہے کہ یہ مذمت انکارِ حق کی وجہ سے ہے، نہ کہ صرف قادر ہونے کے باوجود اقرار نہ کرنے کی وجہ سے۔

**تشریح:**

مصنفؒ ایمان کی حقیقت کے بارے میں ایک خاص نقطہ نظر پیش فرما رہے ہیں کہ کیا ایمان فقط دل کی تصدیق تک محدود ہے، یا زبان سے اقرار بھی ضروری ہے۔

**ایمان صرف دل کی تصدیق ہے:**

قاضیؒ فرماتے ہیں کہ ایمان کا شرعی معنی بنیادی طور پر دل کی تصدیق کا نام ہے۔ اور اس نظریے کو دیگر آراء (جیسے ایمان کا عمل کو بھی شامل ہونا) کے مقابلے میں پیش فرما رہے ہیں۔

**(ایمان کی دل سے نسبت) :**

اس نظریے کے حق میں سب سے بڑی دلیل یہ دی گئی ہے کہ قرآن مجید میں بے شمار مقامات پر ایمان کی نسبت دل کی طرف کی گئی ہے۔ مصنفؒ نے اس کی مثال میں چار آیات پیش کی ہیں (سورۃ المجادلہ ۵۸:۲۲، النحل ۱۶:۱۰۶، المائدہ ۵:۴۱، الحجرات ۴۹:۱۴) جہاں ایمان کو دل میں لکھنے، دل کے مطمئن ہونے، دل کے ایمان نہ لانے، یا دل میں ایمان کے داخل نہ ہونے کا ذکر ہے۔ یہ نسبت ظاہر کرتی ہے کہ ایمان کی اصل جگہ اور اس کی حقیقت دل ہے۔

**(عمل کا عطف اور گناہوں سے تعلق) :**

دوسری دلیل یہ ہے کہ قرآن میں کثیر مقامات پر ایمان پر عمل صالح کا عطف (یعنی "ایمان لائے اور نیک عمل کیے" کہہ کر دونوں کو واو سے جوڑنا) کیا گیا ہے۔ واو عام طور پر دو الگ الگ چیزوں کو جوڑتا ہے۔ یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ ایمان (جو دل میں ہے) ایک چیز ہے اور عمل صالح دوسری چیز۔ مزید یہ کہ قرآن میں مؤمنین (ایمان والوں) کو گناہوں (جیسے لڑنا یا قصاص) کے ارتکاب کے باوجود مؤمن کہا گیا ہے (سورۃ الحجرات ۴۹:۹، سورۃ البقرہ ۲:۱۷۸) اور یہ بھی کہا گیا کہ ایمان کو ظلم (شرک یا گناہ) سے آلودہ نہ کیا جائے (سورۃ الانعام ۶:۸۲)۔ یہ سب اس بات کی دلیل ہے کہ ایمان (جو دل میں ہے) بذات خود عمل کو شامل نہیں، بلکہ عمل اس کا نتیجہ، تقاضا یا اس کا کمال ہے۔ اگر عمل ایمان کا جزو لازم ہوتا تو گناہ کے ساتھ ایمان کا ذکر نہ آتا یا گناہ کرنے والا مؤمن نہ کہلاتا۔

**(لغوی اصل سے قربت) :**

تیسری دلیل یہ ہے کہ ایمان کو صرف دل کی تصدیق ماننا لغوی اصل (تصدیق) کے زیادہ قریب ہے اور اس کے معنی میں کم تبدیلی لاتا ہے۔ خاص طور پر آیت "یؤمنون بالغیب" کہ اس میں "یؤمنون" کا حرف "باء" کے ساتھ متعدی ہونا اس کے معنی "تصدیق" ہونے پر بالاتفاق دلالت کرتا ہے۔ یہ لغوی دلیل اس نظریے کی تائید میں پیش کی گئی ہے۔

**زبان سے اقرار کی ضرورت میں اختلاف :**

مذکورہ بالا دلائل کے بعد، قاضیؒ فرماتے ہیں کہ علماء کا اختلاف ہے کہ کیا صرف دل کی تصدیق کافی ہے کیونکہ وہی مقصود اصلی ہے، یا جو شخص اقرار کرنے پر قادر ہو اس کے لیے زبان سے اقرار کرنا بھی ضروری ہے؟

**اقرار کے ضروری ہونے کی دلیل :**

جو لوگ زبان سے اقرار کو ضروری مانتے ہیں ان کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ایسے لوگوں کی مذمت کی ہے جو حق کو جاننے کے باوجود اس کا انکار کرتے ہیں اور سرکشی کرتے ہیں۔ یہ مذمت جاہل یا کوتاہی کرنے والے سے زیادہ سخت ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حق کو جاننے کے بعد اس کا زبان سے اظہار (اقرار) نہ کرنا سخت گناہ ہے، شاید اتنا کہ ایمان کے لیے نقصان دہ ہو۔

**اس دلیل کا رد (اقرار کے ضروری ہونے سے انکار) :**

جو لوگ زبان سے اقرار کو ایمان کی حقیقت یا شرط لازم نہیں مانتے (بلکہ ہو سکتا ہے اسے دنیاوی احکام کے لیے ضروری قرار دیں)، وہ

پچھلی دلیل کا یہ جواب دیتے ہیں کہ مذمت اقرار نہ کرنے پر نہیں بلکہ حق کو جاننے کے بعد اس کا انکار کرنے اور اس پر عمل نہ کرنے پر ہے۔ یعنی مذمت کی وجہ انکارِ قلبی یا عملی ہے' نہ کہ محض زبانی اقرار کا فقدان۔

**"الغیب" : معنیٰ' اقسام اور تفاسیر**

والغيب مصدر، وصف به للمبالغة كالشهادة في قوله تعالى :عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ والعرب تسمي المطمئن من الأرض والخمصة التي تلي الكلية غيباً. أو فيعل خفف كقيل، والمراد به الخفي الذي لا يدركه الحس ولا تقتضيه بديهة العقل، وهو قسمان :قسم لا دليل عليه وهو المعني بقوله تعالى :وَعِنْدَهُ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ وقسم نصب موقع عليه دليل :كالصانع وصفاته واليوم الآخر وأحواله وهو المراد به في هذه الآية. هذا إذا جعلته صلة للإيمان وأوقعته موقع المفعول به. وإن جعلته حالاً على تقدير ملتبسين بالغيب كان بمعنى الغيبة والخفاء. والمعنى أنهم يؤمنون غائبين عنكم لا كالمنافقين الذين إِذَا لَقُوا الَّذِينَ آمَنُوا قَالُوا آمَنَّا، وَإِذَا خَلَوْا إِلَى شَيَاطِينِهِمْ قَالُوا إِنَّا مَعَكُمْ إِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَهْزِئُونَ. أو عن المؤمن به لما روي أن ابن مسعود رضي الله تعالى عنه قال :والذي لا إله غيره ما آمن أحد أفضل من إيمان بغيب، ثم قرأ هذه الآية. وقيل المراد بالغيب :القلب لأنه مستور، والمعنى يؤمنون بقلوبهم لا كمن يَقُولُونَ بأفواههم مَّا لَيْسَ فِي قُلُوبِهِمْ. فالباء على الأول للتعدية. وعلى الثاني للمصاحبة. وعلى الثالث للآلة.

**ترجمہ:**

اور الغیب (غیب) مصدر ہے' مبالغہ کے لیے اس کے ساتھ صفت بیان کی گئی ہے' جیسے الشادۃ (حاضر' دیکھا ہوا) اللہ تعالیٰ کے اس فرمان میں :"غیب اور شہادت (دیکھی ہوئی چیز) کا جاننے والا ہے۔" اور عرب لوگ زمین کے پست اور ہموار حصے کو' اور گردے کے قریب والی نرم ہڈی کو بھی غیب کہتے ہیں۔ یا وہ (غیب) "فیعل" وزن پر تھا جسے "قیل" کی طرح خفیف کر دیا گیا۔ اور اس سے مراد وہ پوشیدہ چیز ہے جسے حواس خمسہ (دیکھنا' سننا وغیرہ) محسوس نہ کر سکیں اور نہ ہی عقل کا بدیہی (فطری) تقاضا ہو۔ اور وہ دو قسموں پر ہے: ایک قسم وہ جس پر کوئی دلیل (انسانی دسترس میں) نہیں' اور اسی سے مراد ہے اللہ تعالیٰ کے اس فرمان میں :"اور اسی کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں' انہیں اس کے سوا کوئی نہیں جانتا۔" اور ایک قسم وہ جس کے وجود پر دلیل قائم ہے :جیسے صانع (اللہ) اور اس کی صفات' اور یوم آخرت اور اس کے حالات۔ اور اس آیت (البقرہ ۳) میں غیب سے یہی مراد ہے۔ یہ اس صورت میں ہے جب تم اسے ایمان کے لیے صلہ (فعل کو مفعول سے جوڑنے والا) بناؤ اور اسے مفعول بہ کی جگہ پر واقع کرو۔ اور اگر تم اسے حال (حالت بیان کرنے والا) بناؤ اس تقدیر کے ساتھ کہ "غیب کے ساتھ ملے ہوئے" تھے' تو اس کا معنیٰ "غائب ہونے" اور "پوشیدہ ہونے" کا ہوگا۔ اور معنی یہ ہوگا کہ وہ (مؤمنین) ایمان لاتے ہیں اس حال میں کہ وہ تم (منافقین) سے پوشیدہ (مخلص) ہیں' نہ کہ ان منافقوں کی طرح جو جب ایمان والوں سے ملتے ہیں تو کہتے ہیں "ہم ایمان لائے"' اور جب اپنے شیطانوں (سرداروں) کے پاس اکیلے ہوتے ہیں تو کہتے ہیں "بیشک ہم تمہارے ساتھ ہیں' ہم تو محض مذاق کرنے والے ہیں۔" یا (غیب حال ہو) مؤمن بہ (جس پر ایمان لایا گیا یعنی غیب) کے بارے میں۔ اس کی دلیل وہ روایت ہے جو ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا :"اس ذات کی قسم جس کے سوا کوئی معبود نہیں' کسی نے غیب پر ایمان لانے سے بہتر ایمان نہیں لایا۔" پھر انہوں نے یہ آیت پڑھی۔ اور کہا گیا ہے کہ غیب سے مراد دل ہے کیونکہ وہ (سینے

میں) پوشیدہ ہے۔ اور معنی یہ ہے کہ وہ اپنے دلوں سے ایمان لاتے ہیں' نہ کہ ان لوگوں کی طرح جو اپنی زبانوں سے وہ کہتے ہیں جو ان کے دلوں میں نہیں۔ پس "باء" پہلے (قول :غیب مفعول ہے) پر تعدیہ کے لیے ہے۔ اور دوسرے (قول :غیب حال ہے) پر مصاحبت (ساتھ ہونے) کے لیے ہے۔ اور تیسرے (قول :غیب بمعنی دل ہے) پر آلہ (وسیلہ) کے لیے ہے۔

**تشریح:**

**والغيب مصدر، وصف به للمبالغة كالشهادة في قوله تعالى :عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ والعرب تسمي المطمئن من الأرض والخمصة التي تلي الكلية غيباً.**

مصنفؒ یہ عبارت سورۃ البقرہ کی آیت 3 کے حصے "يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ" میں لفظ "الغیب" کی تحقیق' اس کے مختلف معانی اور اس جملے میں "بالغیب" کی ممکنہ تفاسیر پر روشنی ڈالتی ہے۔

**الغیب کا لغوی معنی :**

"الغیب" مصدر ہے۔ کبھی مصدر کو مبالغہ کے لیے صفت کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے' جیسے اللہ کو "عالم الغیب والشہادۃ" (غیب کا جاننے والا) کہا گیا۔ عربی زبان میں "غیب" زمین کے پست اور ہموار حصے اور گردے کے قریب والی نرم ہڈی کو بھی کہتے ہیں۔ لفظ "غیب" کے وزن کے بارے میں ایک رائے یہ بھی ہے کہ یہ اصل میں "فیعل" تھا جیسے "قیل" (ایک بادشاہ کا نام) کی طرح خفیف کر دیا گیا۔

**آیت میں الغیب کا مرادی معنی :**

"یؤمنون بالغیب" میں غیب سے مراد وہ چیز ہے جو پوشیدہ ہو' جسے حواس خمسہ (دیکھ کر' سن کر وغیرہ) محسوس نہ کیا جا سکے اور جس کا وجود عقل کے بدیہی (فطری اور فوری) تقاضے سے بھی معلوم نہ ہو۔

**غیب کی اقسام :**

یہ پوشیدہ غیب دو قسموں پر ہے:

**غیب مطلق (لا دلیل علیہ) :**

وہ غیب جس کے وجود یا کیفیت پر انسان کے پاس کوئی دلیل نہ ہو' جسے صرف اللہ جانتا ہے۔ جیسے قیامت کب آئے گی' رزق کہاں سے آئے گا' وغیرہ۔ اس کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے :"وَعِنْدَهُ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ" (اسی کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں' انہیں اس کے سوا کوئی نہیں جانتا)۔

**غیب نسبی (نصب موقع علیہ دلیل) :**

وہ غیب جو ہماری نظروں سے تو اوجھل ہے مگر اس کے وجود پر عقلی یا نقلی (شرعی) دلیل موجود ہے۔ جیسے اللہ تعالیٰ کا وجود اور اس کی صفات' فرشتے' جنت' دوزخ' قیامت کا ہونا اور اس کے احوال' سابقہ انبیاء کرام' آسمانی کتابیں۔ عبارت صراحت کرتی ہے کہ سورۃ البقرہ کی اس آیت میں "یؤمنون بالغیب" سے یہی دوسری قسم کا غیب مراد ہے۔

**"الغیب" کی نحوی بحث اور مختلف تفاسیر :**

مصنفؒ لفظ "الغیب" کی آیت میں ممکنہ نحوی حیثیت اور اس کے نتیجے میں مختلف تفاسیر پیش فرما رہے ہیں :

**تفسیر الف (غیب مفعول کے معنی میں) :**

یہ سب سے عام اور بظاہر ترجیحی تفسیر ہے۔ اس میں "بالغیب" فعل "یؤمنون" کا صلہ ہے، گویا مفعول بہ کی جگہ پر ہے۔ مطلب ہے "وہ غیب پر ایمان لاتے ہیں"، یعنی ان غائب چیزوں (قسم دوم) کو مفعول مان کر ان پر ایمان لاتے ہیں۔ اس صورت میں "باء" فعل "یؤمنون" کو متعدی بنانے کے لیے ہے (باء التعدیہ)۔

**تفسیر ب (غیب حال کے معنی میں) :**

"بالغیب" کو حال مانا جائے۔ اس صورت میں اس کا معنی "غائب ہونے" یا "پوشیدہ ہونے" کی حالت ہو گا۔ یہاں دو ممکنات ہیں: جسمانی یا ظاہری غیبوبت :"یؤمنون بالغیب" کا مطلب ہو کہ وہ ایمان لاتے ہیں اس حال میں کہ وہ تم (منافقین) سے غائب (پوشیدہ یا مخلص) ہیں۔ یہ منافقوں کے برعکس ہے جو صرف ظاہر میں ایمان لاتے ہیں۔ اس صورت میں "باء" مصاحبت (ساتھ ہونے) کے لیے ہے (باء المصاحبہ)، یعنی ایمان لانا اخلاص اور غیبوبت کے ساتھ۔ ایمان لانے کی حالت کا غیب ہونا :"یؤمنون بالغیب" کا مطلب ہو کہ وہ غائب چیزوں پر ایمان لاتے ہیں اس حال میں کہ وہ غائب چیزیں موجودہ وقت میں ان کی نظروں سے اوجھل ہیں۔ گویا یہ ایمان لانے کی کیفیت کو بیان کر رہا ہے کہ وہ بغیر دیکھے ایمان لاتے ہیں۔

ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا قول

"ما آمن أحد أفضل من إيمان بغيب"

(کسی نے غیب پر ایمان لانے سے افضل ایمان نہیں لایا) اس کی تائید میں پیش کیا گیا ہے، جو بن دیکھے ایمان لانے کی فضیلت بیان کرتا ہے۔ اس صورت میں بھی "باء" مصاحبت کے لیے ہو سکتی ہے۔

**تفسیر ج (غیب بمعنی دل) :**

یہ ایک رمزی تفسیر ہے۔ اس میں "الغیب" سے مراد "القلب" (دل) ہے۔ چونکہ دل سینے کے اندر چھپا ہوا ہوتا ہے، اس لیے اسے غیب سے تعبیر کیا گیا۔ معنی یہ ہو گا کہ "وہ اپنے دلوں سے ایمان لاتے ہیں"۔ یہ ان لوگوں کے برعکس ہے جو صرف زبان سے ایمان کا دعویٰ کرتے ہیں مگر دل میں یقین نہیں ہوتا (جیسے منافقین)۔ اس صورت میں "باء" آلہ (وسیلہ) کے لیے ہے (باء الآلہ)، گویا دل ایمان لانے کا آلہ ہے۔

**"وَيُقِيمُونَ الصَّلَاةَ" :نماز قائم کرنے کا معنی**

وَيُقِيمُونَ الصَّلَاةَ أي يعدلون أركانها ويحفظونها من أن يقع زيغ في أفعالها، من أقام العود إذا قومه أو يواظبون عليها، من قامت السوق إذا نفقت وأقمتها إذا جعلتها نافقة قال:

أَقَامَتْ غزالةُ سُوقَ الضِّراب ... لأَهْلِ العِرَاقينِ حولاً قَمِيطا

فإنه إذا حوفظ عليها كانت كالنافق الذي يرغب فيه، وإذا ضيعت كانت كالكاسد المرغوب عنه. أو يتشمرون لأدائها من غير فتور ولا توان، من قولهم قام بالأمر وأقامه إذا جد فيه وتجلد، وضده قعد عن الأمر، وتقاعد. أو يؤدونها. عبر عن الأداء بالإقامة لاشتمالها على القيام، كما عبر عنها بالقنوت والركوع والسجود والتسبيح. والأول أظهر لأنه أشهر وإلى الحقيقة أقرب، وأفيد لتضمنه التنبيه على أن الحقيق بالمدح من راعى حدودها الظاهرة من

الفرائض والسنن، وحقوقها الباطنة من الخشوع والإقبال بقلبه على الله تعالى، لا المصلون الَّذِينَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُونَ، ولذلك ذكر في سياق المدح والمقيمين الصلاة، وفي معرض الذم فويل للمصلين،

ترجمہ:

وَيُقِيمُونَ الصَّلَاةَ (اور وہ نماز قائم کرتے ہیں) یعنی وہ اس (نماز) کے ارکان کو درست کرتے ہیں اور اس کو محفوظ رکھتے ہیں کہ اس کے افعال میں کوئی ٹیڑھ یا کجی واقع نہ ہو۔ یہ (معنی) "أقام العود" (اس نے لکڑی کو سیدھا کیا) کے استعمال سے ہے۔ یا (اس کا معنی) وہ اس پر ہمیشگی اور پابندی کرتے ہیں۔ یہ (معنی) "قامت السوق" (بازار رواں ہو گیا) جب وہ خوب چلا' اور "أقمتها" (میں نے اسے رواں کیا) جب تم نے اسے رواں کر دیا۔ (شاعر نے کہا) :"غزالہ نے لڑائی کا بازار رواں کر دیا... اہل عراق کے لیے پورے ایک سال تک۔" پس جب اس (نماز) کی حفاظت کی جائے تو وہ ایسی رواں چیز کی مانند ہوتی ہے جس میں رغبت کی جائے۔ اور جب اسے ضائع کر دیا جائے تو وہ ایسی ماند چیز کی مانند ہوتی ہے جس سے منہ پھیرا جائے۔ یا (اس کا معنی) وہ اس کی ادائیگی کے لیے کمر بستہ ہو جاتے ہیں بغیر کسی سستی اور کاہلی کے۔ یہ (معنی) ان کے قول "قام بالأمر وأقامه" (اس نے کام کو سنبھالا اور قائم کیا) جب اس نے اس میں سنجیدگی اور پختگی دکھائی۔ اور اس کے برعکس ہے "قعد عن الأمر" اور "تقاعد" (کام سے بیٹھ جانا اور سستی کرنا)۔ یا (اس کا سادہ معنی ہے) وہ اسے ادا کرتے ہیں۔ (اللہ نے) ادائیگی کو اقامت (قائم کرنا) سے تعبیر کیا ہے کیونکہ اس میں قیام (کھڑے ہونا) شامل ہے' جیسا کہ (نماز) کو قنوت' رکوع' سجدہ اور تسبیح سے بھی تعبیر کیا گیا ہے۔ اور پہلا (معنی :ارکان کو درست کرنا) زیادہ ظاہر ہے' کیونکہ وہ زیادہ معروف ہے اور حقیقت سے زیادہ قریب ہے۔ اور وہ زیادہ مفید ہے کیونکہ اس میں اس بات پر متنبہ کرنا شامل ہے کہ تعریف کا مستحق وہ شخص ہے جو اس (نماز) کی ظاہری حدود (فرائض اور سنتیں) اور اس کے باطنی حقوق (دل کا خشوع اور اللہ کی طرف متوجہ ہونا) کی رعایت کرتا ہے' نہ کہ وہ نماز پڑھنے والے جو اپنی نماز سے غافل ہیں۔ اور اسی لیے تعریف کے سیاق میں "والمقیمین الصلاۃ" (اور نماز قائم کرنے والے) کا ذکر ہوا ہے' اور مذمت کے موقع پر "فَوَيْلٌ لِّلْمُصَلِّينَ" (پس تباہی ہے ان نماز پڑھنے والوں کے لیے)۔

تشریح:

وَيُقِيمُونَ الصَّلَاةَ أي يعدلون أركانها ويحفظونها من أن يقع زيغ في أفعالها، من أقام العود إذا قومه أو يواظبون عليها،

مصنف ؒ کی یہ عبارت سورۃ البقرہ کی آیت 3 میں مؤمنین کی دوسری صفت "وَيُقِيمُونَ الصَّلَاةَ" (اور وہ نماز قائم کرتے ہیں) کی تشریح پر مشتمل ہے۔ یہ خاص طور پر فعل "یُقِیمُونَ" کے مختلف معانی کو واضح کرتی ہے اور بتاتی ہے کہ یہاں اس سے کیا مراد ہے۔

**"یقیمون الصلاۃ" کے معنی :**

مصنف ؒ "یقیمون الصلاۃ" کے چار ممکنہ معانی بیان کرتے ہیں جو فعل "أقام" کے مختلف استعمالات سے ماخوذ ہیں:

**ارکان کو درست کرنا اور حفاظت کرنا (پہلا معنی) :**

یہ معنی "أقام العود" (لکڑی کو سیدھا کیا) سے لیا گیا ہے۔ مطلب ہے کہ مؤمن نماز کے ارکان (کھڑے ہونا' رکوع' سجدہ وغیرہ) کو صحیح طریقے سے ادا کرتے ہیں اور اس کے افعال کو غلطی یا کمی سے محفوظ رکھتے ہیں۔ یہ نماز کی ظاہری شکل و صورت کی درستی پر زور دیتا ہے۔

**مواظبت اور چستی (دوسرا معنی) :**

یہ معنی "قامت السوق" (بازار رواں ہو گیا) سے لیا گیا ہے۔ مطلب ہے کہ مؤمن نماز کی پابندی اور ہیشگی کرتے ہیں، سستی نہیں کرتے بلکہ چستی سے ادا کرتے ہیں، جیسے رواں بازار میں خرید و فروخت خوب ہوتی ہے۔ اس معنی کی تائید میں ایک شاعر کا شعر پیش کیا گیا ہے:

أَقَامتْ غزالةُ سُوقَ الضِّراب ... لأَهْلِ العِرَاقينِ حَولاً قَمِيطاً

"غزالہ نے لڑائی کا بازار رواں کر دیا... اہل عراق کے لیے پورے ایک سال تک۔"

**تشریح:**

یہ شعر غزالہ نامی ایک بہادر خاتون (خوارج سے تعلق رکھتی تھی) کے بارے میں ہے جو اپنے شوہر شبیب کے ساتھ مل کر حجاج بن یوسف کے خلاف جنگ میں شامل تھی۔ "**غزالہ نے اہل عراقین (کوفہ اور بصرہ) کے لیے لڑائی (ضراب) کا بازار قائم کیا (یعنی جنگ و جدل کو عام کیا)... ایک مکمل سال تک۔" یہاں "أقامت سوق الضراب" کا استعمال ہوا ہے، جس کا مطلب ہے "لڑائی کے بازار کو جاری رکھنا" یا "رونق بخشنا"۔ یہ اسی طرح ہے جیسے "سوق نفقت" (بازار چل پڑا)۔ یعنی غزالہ نے لڑائی کو اس قدر عام کیا کہ یہ ایک جاری اور پر رونق بازار کی مانند ہو گئی۔

**مصنف کا مقصد:**

یہ شعر ذکر کرنے کا یہ ہے کہ وہ یہ ثابت کریں کہ فعل "أَقَامَ" کا استعمال "کسی چیز کو جاری رکھنے، رونق بخشنے، یا اسے ہیشگی سے ادا کرنے" کے معنی میں بھی ہوتا ہے۔ جب شاعر "جنگ کا بازار قائم کرنے" کے لیے یہ فعل استعمال کر رہا ہے تو "نماز قائم کرنے" کے لیے بھی اس کا یہی معنی (یعنی اس پر ہیشگی اور پابندی) مراد ہو سکتا ہے۔ اس طرح یہ شعر "أَقَامَ الصَّلَاةَ" کے دوسرے مفہوم (نماز پر مواظبت اور ہیشگی) کو لسانی طور پر تقویت دیتا ہے کہ یہ صرف نماز کو سیدھا کرنا ہی نہیں بلکہ اسے مسلسل اور باقاعدگی سے ادا کرنا بھی ہے۔

**سنجیدہ کوشش کرنا (تیسرا معنی) :**

یہ معنی "قام بالأمر وأقامہ" (اس نے کام کو سنبھالا اور قائم کیا) سے لیا گیا ہے، جب کوئی کسی کام میں پوری سنجیدگی، پختگی اور محنت سے لگ جائے۔ مطلب ہے کہ مؤمن نماز ادا کرنے میں سستی یا کاہلی نہیں کرتے بلکہ پوری جد و جہد اور چستی سے ادا کرتے ہیں۔ یہ اس کام کی اہمیت کے پیش نظر ہوتا ہے۔

**سادہ ادائیگی (چوتھا معنی) :**

ایک سادہ معنی یہ ہے کہ وہ نماز ادا کرتے ہیں۔

**"اقامت" کا استعمال کیوں؟ :**

مصنفؒ اس بات کی حکمت بیان کرتے ہیں کہ نماز کی ادائیگی کے لیے عام فعل "یؤدونہا" (وہ اسے ادا کرتے ہیں) کے بجائے "یُقِیمُونَہا" (وہ اسے قائم کرتے ہیں) کیوں استعمال ہوا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ "اقامت" (قائم کرنا) میں "قیام" (کھڑا ہونا) شامل ہے، جو نماز کا ایک اہم اور نمایاں رکن ہے۔ گویا نماز کے بعض اہم ارکان (جیسے یہاں قیام) کے نام پر پوری نماز کو تعبیر کر دیا گیا، جیسا

کہ نماز کو قنوت، رکوع، سجدہ، تسبیح جیسے دیگر اجزاء کے نام سے بھی تعبیر کیا جاتا ہے۔

**ترجیحی تفسیر اور اہمیت :**

مصنفؒ ان چاروں معانی میں سے پہلے معنی کو ترجیح دیتے ہیں :"ارکان کو درست کرنا اور حفاظت کرنا"۔

**اس کی وجوہات درج ذیل ہیں:**

زیادہ ظاہر اور معروف :لغوی اعتبار سے یہ معنی زیادہ نمایاں اور معروف ہے۔ حقیقت سے قریب :یہ نماز کی حقیقت سے زیادہ قریب ہے جو صرف ظاہری افعال کا نام نہیں بلکہ ان کی درستی اور حفاظت بھی شامل ہے۔زیادہ مفید :یہ معنی سب سے زیادہ فائدہ مند ہے کیونکہ یہ اس بات پر متنبہ کرتا ہے کہ تعریف کا مستحق وہ شخص ہے جو نماز کے صرف ظاہری ارکان اور سنتوں کو ہی نہیں، بلکہ اس کے باطنی حقوق کو بھی ادا کرتا ہے، جیسے دل میں خشوع پیدا کرنا اور پورے دل سے اللہ کی طرف متوجہ ہونا۔

**"یقیمون" اور "یصلون" کا فرق :**

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ قرآن میں تعریف کے موقع پر (جیسے یہاں مؤمنین کی صفت میں) "یقیمون الصلاۃ" (نماز قائم کرنے والے) کا ذکر آیا ہے، جبکہ مذمت کے موقع پر (جیسے سورۃ الماعون میں) "فَوَيْلٌ لِلْمُصَلِّينَ الَّذِينَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُونَ" (پس تباہی ہے ان نماز پڑھنے والوں کے لیے جو اپنی نماز سے غافل ہیں) فرمایا گیا ہے۔ یہ تقابل ظاہر کرتا ہے کہ محض نماز کے ظاہری افعال ادا کر لینا (یصلون) کافی نہیں، بلکہ اسے صحیح طریقے سے، خشوع اور توجہ کے ساتھ قائم کرنا (یقیمون) ضروری ہے، جو متقی مؤمن کی صفت ہے۔

**"الصَّلاۃ" :لغوی اصل اور شرعی معنی**

والصلاة فعلة من صلى إذا دعا كالزكاة من زكى، كتبتا بالواو على لفظ المفخم، وإنما سمي الفعل المخصوص بها لاشتماله على الدعاء. وقيل :أصل صلى حرك الصلوين لأن المصلي يفعله في ركوعه وسجوده، واشتهار هذا اللفظ في المعنى الثاني مع عدم اشتهاره في الأول لا يقدح في نقله عنه، وإنما سمي الداعي مصلياً تشبيهاً له في تخشعه بالراكع الساجد.

**ترجمہ:**

اور الصلاۃ (نماز) "فعلۃ" (وزن) پر ہے "صلی" (فعل) سے جب اس کا معنی "دعا" (پکارنا) ہو، جیسے الزکاۃ (زکوۃ) "زکی" (فعل) سے ہے۔ یہ دونوں (الصلاۃ اور الزکاۃ) واؤ (و) کے ساتھ لکھے گئے ہیں لفظ کے پُر تلفظ کی وجہ سے۔اور خاص عمل (عبادت) کو یہ نام اسی لیے دیا گیا کہ اس میں دعا شامل ہے۔اور کہا گیا ہے کہ :"صلی" کی اصل "صلوین" (کولہے کی ہڈیوں/سرین) کو حرکت دینا ہے، کیونکہ نماز پڑھنے والا رکوع اور سجدے میں یہ حرکت کرتا ہے۔اور اس لفظ (الصلاۃ) کا دوسرے معنی (خاص عبادت) میں مشہور ہونا، اس کے پہلے معنی (کولہے کی ہڈیوں کو حرکت دینا) میں مشہور نہ ہونے کے باوجود، اس سے (یعنی پہلے معنی سے اس لفظ کے نکلنے میں) کوئی عیب پیدا نہیں کرتا۔اور دعا کرنے والے کو مصلی اسی لیے کہتے ہیں کہ خشوع میں اسے رکوع اور سجدہ کرنے والے (نمازی) سے تشبیہ دی جاتی ہے۔

**تشریح:**

والصلاة فعلة من صلى إذا دعا كالزكاة من زكى

مصنفؒ کی یہ عبارت نماز کے نام "الصلاۃ" کے ماخذ اور اس خاص عبادت کو یہ نام دینے کی وجہ پر تحقیق پیش کرتی ہے۔

**پہلی لغوی اصل (دعا) :**

لفظ "الصلاۃ" کی لغوی اصل یہ ہے کہ یہ فعل "صلی" سے نکلا ہے جب اس کا معنی "دعا کرنا" ہو۔ اس کی مثال "زکاۃ" سے دی گئی ہے جو "زکی" (پاکیزگی یا بڑھنا) سے نکلا ہے۔

مصنف نے وضاحت کی ہے کہ "صلاۃ" اور "زکاۃ" جیسے الفاظ کو عربی میں "واو" کے ساتھ لکھا جاتا ہے (جیسے صلوٰۃ، زکوٰۃ میں واو لکھ کر اوپر کھڑا زبر لگایا جاتا ہے)، نہ کہ "الف" کے ساتھ۔ اس کی وجہ یہ بیان کی گئی ہے کہ ان کا تلفظ "فخم" (بھاری یا پُر تاثر) ہوتا ہے۔ یہ املاء کے قواعد سے متعلق ایک نقطہ ہے جو عربی زبان کی خصوصیات میں سے ہے۔ یہ ان الفاظ کی اصل شکل اور ادائیگی کو برقرار رکھنے کے لیے ہوتا ہے۔

**عبادت کو یہ نام دینے کی وجہ :**

اس لغوی اصل (دعا) کی بنیاد پر، عبارت بتاتی ہے کہ خاص عبادت (جسے ہم نماز کہتے ہیں) کو "الصلاۃ" کا نام اس لیے دیا گیا کہ اس عبادت میں کثرت سے دعا شامل ہے۔ نماز کے مختلف حصوں (جیسے قیام، رکوع کے بعد، سجدہ میں، تشہد کے بعد) میں مختلف دعائیں مانگی جاتی ہیں۔

**دوسری لغوی اصل (جسمانی حرکت) :**

دوسری لغوی اصل ("وقیل" کہہ کر)، جس کے مطابق فعل "صلی" کی اصل "تحریک الصلوین" (کولہے کی ہڈیوں یا سرین) کو حرکت دینا ہے۔ یہ اس لیے کہ نماز پڑھنے والا رکوع اور سجدے کے دوران ان ہڈیوں کو حرکت دیتا ہے۔

**لغوی اصل اور شہرت پر بحث :**

اس دوسری اصل کے بارے میں ایک بحث پیش کی گئی ہے۔ اگرچہ فعل "صلی" کا یہ معنی (ہڈیوں کو حرکت دینا) عام طور پر معروف نہیں، جبکہ لفظ "الصلاۃ" (نماز) بہت مشہور ہے، لیکن یہ بات اس سے اس لفظ کے نکلنے میں (اس اصل سے اشتقاق ہونے میں) عیب پیدا نہیں کرتی۔ گویا نام کی شہرت کا اس کی لغوی اصل کے استعمال کی قلت سے کوئی تعلق نہیں۔

**دعا کرنے والے کو "مصلی" کیوں کہتے ہیں؟ :**

بعض اوقات صرف دعا کرنے والے شخص کو بھی "مصلی" (نماز پڑھنے والا) کہہ دیا جاتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ دعا کرنے والا شخص خشوع اور عاجزی اختیار کرتا ہے، اور اس کا یہ خشوع نماز کے رکوع اور سجدے میں اختیار کیے جانے والے خشوع اور عاجزی سے مشابہ ہوتا ہے۔ یہ نکتہ ضمنی طور پر اس بات کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ نماز (الصلاۃ) عاجزی اور خشوع کی سب سے کامل صورت ہے۔

**"الرزق" : معنی اور حرام مال کا رزق ہونا یا نہ ہونا**

وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُونَ الرزق في اللغة: الحظ قال تعالى: وَتَجْعَلُونَ رِزْقَكُمْ أَنَّكُمْ تُكَذِّبُونَ. والعرف خصصه بتخصيص الشيء بالحيوان للانتفاع به وتمكينه منه. وأما المعتزلة لما استحالوا على الله تعالى أن يمكن من الحرام لأنه منع من الانتفاع به وأمر بالزجر عنه، قالوا: الحرام ليس برزق، ألا ترى أنه تعالى أسند الرزق هاهنا إلى نفسه إيذاناً بأنهم ينفقون الحلال المطلق. فإن إنفاق الحرام لا يوجب المدح، وذم المشركين على تحريم بعض

ما رزقهم الله تعالى بقوله: قُلْ أَرَأَيْتُمْ مَّا أَنزَلَ اللهُ لَكُمْ مِنْ رِزْقٍ فَجَعَلْتُمْ مِنْهُ حَرَاماً وَحَلالاً. وأصحابنا جعلوا الإسناد للتعظيم والتحريض على الإنفاق، والذم لتحريم ما لم يحرم. واختصاص ما رزقناهم بالحلال للقرينة.

ترجمہ:

وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُونَ (اور جو کچھ ہم نے انہیں دیا ہے، اس میں سے وہ خرچ کرتے ہیں)۔ الرزق (رزق) لغت میں "حصہ" کو کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "اور تم نے اپنے حصے (رزق) کو یہ بنالیا ہے کہ تم جھٹلاتے ہو۔" اور عرف (عام رواج) نے اس (لفظ رزق) کو خاص کر دیا ہے کسی چیز کے ساتھ جو جانور (حیوان) کے لیے ہو تاکہ وہ اس سے فائدہ اٹھا سکے اور اسے اس تک رسائی حاصل ہو۔ رہے معتزلہ، چونکہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کے لیے یہ محال (ناممکن) سمجھا کہ وہ حرام سے فائدہ اٹھانے کی قدرت دے، کیونکہ اس نے اس سے فائدہ اٹھانے سے منع کیا ہے اور اس سے روکنے کا حکم دیا ہے، اس لیے انہوں نے کہا: حرام رزق نہیں ہے۔ کیا تو نہیں دیکھتا کہ اس (اللہ) نے یہاں (اس آیت میں) رزق کی نسبت اپنی طرف کی ہے (رزقناھم کہہ کر) اس بات کا اشارہ دینے کے لیے کہ وہ (مؤمنین) خالص حلال مال خرچ کرتے ہیں۔ کیونکہ حرام خرچ کرنا تعریف کا موجب نہیں ہوتا۔ اور (دلیل ہے کہ اللہ نے) مشرکوں کی مذمت کی اس بات پر کہ انہوں نے اس چیز کو حرام ٹھہرایا جو اللہ نے انہیں رزق دیا تھا، اپنے فرمان میں: "کہو، کیا تم نے غور کیا جو اللہ نے تمہارے لیے رزق نازل کیا ہے، پھر تم نے اس میں سے کچھ حرام اور کچھ حلال بنالیا؟" اور ہمارے اصحاب (اہل السنہ؟) نے (رزق کی اپنی طرف) نسبت کو (خرچ کرنے کے عمل کی) عظمت اور خرچ کرنے کی ترغیب کے لیے قرار دیا ہے، اور (سورۃ یونس میں) مذمت اس چیز کو حرام ٹھہرانے کی وجہ سے ہے جسے اللہ نے حرام نہیں کیا۔ اور یہاں (اس آیت میں) "جو ہم نے انہیں دیا ہے" کو حلال کے ساتھ خاص کرنا قرینہ (سیاق و سباق) کی وجہ سے ہے۔

تشریح:

وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُونَ الرزق في اللغة: الحظ قال تعالى: وَتَجْعَلُونَ رِزْقَكُمْ أَنَّكُمْ تُكَذِّبُونَ. والعرف خصصه بتخصيص الشيء بالحيوان للانتفاع به وتمكينه منه.

مصنفؒ کی یہ عبارت سورۃ البقرہ کی آیت 3 کے آخری حصے "وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُونَ" کی تفسیر پر مبنی ہے اور خاص طور پر لفظ "رزق" کے مفہوم اور اس سے جڑے ایک اہم کلامی مسئلے (آیا حرام مال رزق ہے یا نہیں) کو واضح کرتی ہے۔

آیت کا مفہوم:

آیت کا یہ حصہ بتاتا ہے کہ متقی مؤمنین اللہ کے دیے ہوئے رزق میں سے (اس کے راستے میں) خرچ کرتے ہیں۔ یہ ان کی ایک اہم صفت ہے۔

"الرزق" کا لغوی معنی:

لغت میں "الرزق" کا بنیادی معنی "حصہ" یا "نصیب" ہے۔ مصنفؒ سورۃ الواقعہ کی آیت 82 کو مثال کے طور پر پیش کرتے ہیں جہاں "رزق" بمعنی "حصہ" استعمال ہوا ہے وَتَجْعَلُونَ رِزْقَكُمْ أَنَّكُمْ تُكَذِّبُونَ ("اپنے حصے کو جھٹلانا بنالیا ہے")۔

"الرزق" کا عرفی معنی:

عام بول چال اور عرف میں لفظ "رزق" زیادہ مخصوص معنی میں استعمال ہوتا ہے۔ اس سے مراد وہ چیز ہے جو کسی جاندار (حیوان) کو دی

جائے تاکہ وہ اس سے فائدہ اٹھا سکے اور اسے اس تک رسائی حاصل ہو۔ یہ معنی لغوی معنی سے خاص ہے۔

**کلامی بحث :**

**کیا حرام رزق ہے؟ :**

اس آیت سے ایک اہم کلامی بحث پیدا ہوتی ہے کہ کیا حرام مال (جیسے چوری کا مال، سود، رشوت) بھی "رزق" کہلاتا ہے یا نہیں؟ اس میں دو بڑے مکاتب فکر کے نظریات ہیں:

**معتزلہ کا نظریہ :**

معتزلہ کا موقف یہ ہے کہ حرام مال "رزق" نہیں کہلاتا۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ حکیم ہے اور وہ جس چیز سے منع کرے اور جس کے استعمال پر عذاب کا وعدہ کرے، وہ کسی کو اس سے فائدہ اٹھانے کی حقیقی قدرت نہیں دے سکتا (کیونکہ یہ گویا اس چیز کو اس کے لیے "رزق" بنانا ہوگا جو اس کی حکمت کے خلاف ہے)۔ وہ کہتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ قرآن میں رزق کی نسبت اپنی طرف کرتا ہے (جیسے "رزقناھم") تو اس سے مراد صرف حلال رزق ہوتا ہے، جیسا کہ اس آیت میں ہے (وہ صرف حلال خرچ کرتے ہیں)۔ نیز، حرام خرچ کرنا مدح کا باعث نہیں، اور قرآن یہاں مؤمنوں کی مدح کر رہا ہے۔ وہ سورۃ یونس کی آیت 59 کو بھی دلیل بناتے ہیں جہاں اللہ نے مشرکوں کو رزق کو خود سے حرام و حلال کرنے پر مذمت کی، جس سے گویا معلوم ہوتا ہے کہ وہ چیزیں جنہیں وہ حرام کہتے تھے وہ بھی اللہ کی طرف سے رزق ہی تھیں۔

**"ہمارے اصحاب" (اہل السنہ؟) کا نظریہ :**

عبارت میں مذکور "أصحابنا" (ہمارے اصحاب) سے مراد اہل السنہ والجماعہ کے علماء ہیں۔ ان کا موقف یہ ہے کہ رزق عام ہے اور اس میں حلال اور حرام دونوں شامل ہیں۔ یعنی جو کچھ کسی شخص کی ملکیت یا تصرف میں آجائے، خواہ وہ حلال طریقے سے ہو یا حرام طریقے سے، وہ اس کا "رزق" ہے۔ وہ معتزلہ کے دلائل کا جواب یوں دیتے ہیں: اللہ تعالیٰ کا رزق کی نسبت اپنی طرف کرنا (جیسے "رزقناھم") رزق کی تعریف بیان کرنے کے لیے نہیں، بلکہ خرچ کرنے کے عمل کی عظمت اور اس کی ترغیب کے لیے ہے۔ سورۃ یونس کی آیت میں مذمت رزق کو حرام ٹھہرانے پر نہیں، بلکہ اللہ کی طرف سے حرام قرار دیے بغیر خود سے حرام وحلال کی تقسیم کرنے پر ہے۔ گویا اللہ نے وہ چیزیں بطور رزق دی تھیں، لیکن مشرکین نے خود سے اس میں تقسیم کر دی۔ اس آیت (البقرہ ۳) میں "مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ" سے حلال رزق کا ہی مراد ہونا اس لیے ہے کہ سیاق و سباق متقی مؤمنین کا ہے جو صرف حلال کماتے اور خرچ کرتے ہیں۔ یہ آیت کے "قرینہ" (اندرونی اشارہ) کی وجہ سے ہے، نہ کہ رزق کی عمومی تعریف کی وجہ سے۔

**آیت میں "وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ" کی تفسیر :**

اس بحث کی روشنی میں، آیت کا مطلب یہ ہے کہ متقی مؤمنین اللہ تعالیٰ کے عطا کردہ حلال رزق میں سے (اس کی راہ میں) خرچ کرتے ہیں۔ یہ خرچ کرنا ان کے ایمان اور تقویٰ کا ثبوت ہے۔

**مزید دلائل : کیا حرام مال بھی رزق ہے؟**

وتمسكوا لشمول الرزق له ؛بقوله صلى الله عليه وسلم في حديث عمرو بن قرة« :لقد رزقك الله طيباً فاخترت ما حرم الله عليك من رزقه مكان مَا أَحَلَّ اللهُ لَكَ من حلاله« وبأنه لو لم يكن رزقاً لم يكن المتغذي به طول عمره

مرزوقاً، ولیس کذلك لقوله تعالى: وَمَا مِنْ دَابَّةٍ فِي الْأَرْضِ إِلَّا عَلَى اللَّهِ رِزْقُهَا.

ترجمہ:

اور انہوں (ہمارے اصحاب) نے اس بات پر کہ رزق اسے (حرام کو) شامل ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے قول سے استدلال کیا جو عمرو بن قرہ کی حدیث میں ہے: "بیشک اللہ نے تجھے پاکیزہ رزق دیا، پھر تو نے اللہ کے حرام کیے ہوئے کو اس کے رزق میں سے اپنے لیے چن لیا اس حلال کی جگہ جو اللہ نے تیرے لیے حلال کیا۔" اور اس (دلیل) سے کہ اگر وہ (حرام) رزق نہ ہوتا، تو جو شخص اسے پوری عمر کھائے وہ مرزوق (جسے رزق دیا گیا ہو) نہ ہوتا، حالانکہ ایسا نہیں ہے (بلکہ وہ مرزوق ہی ہے)، اللہ تعالیٰ کے فرمان کی وجہ سے: "اور زمین پر کوئی چلنے والا (جاندار) نہیں مگر اس کا رزق اللہ کے ذمہ کرم پر ہے۔

تشریح:

وتمسكوا لشمول الرزق له ؛بقوله صلى الله عليه وسلم

یہ عبارت اس کلامی بحث کے ایک پہلو (آیا حرام مال رزق ہے یا نہیں) کے حق میں مزید دلائل پیش کرتی ہے۔ یہ ان علماء (جنہیں پچھلی عبارت میں "ہمارے اصحاب" کہا گیا) کے دلائل ہیں جو حرام کو بھی رزق مانتے ہیں۔

دلیل ۱ (حدیث سے ثبوت): پہلی دلیل ایک حدیث شریف ہے جو عمرو بن قرہ کے متعلق ہے۔ حدیث کے الفاظ ہیں کہ

في حديث عمرو بن قرة» :لقد رزقك الله طيباً فاخترت ما حرم الله عليك من رزقه مكان مَا أَحَلَّ اللهُ لَكَ من حلاله«

اللہ نے تجھے پاکیزہ رزق دیا، مگر تو نے اللہ کے حرام کیے ہوئے کو اس کے رزق میں سے اپنے لیے چن لیا۔ عبارت حدیث کے ان الفاظ "مِن رزقه" (اس کے رزق میں سے) پر زور دیتی ہے۔ یہ جملہ صراحتاً بتا رہا ہے کہ جو چیز اللہ نے حرام کی، وہ بھی اس کے "رزق" کا حصہ تھی۔ گویا حرام چیزیں بھی اللہ کے وسیع مفہوم والے "رزق" میں شامل ہیں۔

دلیل ۲ (قرآن اور عقلی پہلو) :

دوسری دلیل ایک عقلی مقدمہ اور ایک قرآنی آیت پر مبنی ہے۔ عقلی مقدمہ یہ ہے کہ اگر حرام مال کو رزق نہ مانا جائے، تو جو شخص پوری زندگی صرف حرام کماتا اور کھاتا پیتا رہے (اور حلال تک اس کی رسائی ہی نہ ہو)، وہ کبھی بھی "مرزوق" (جسے رزق دیا گیا ہو) نہیں کہلائے گا۔ یہ بات عجیب اور حقیقت کے خلاف ہے۔ اس عقلی نکتے کے ساتھ قرآنی آیت پیش کی گئی ہے (سورۃ ہود ۱۱:۶): "اور زمین پر کوئی چلنے والا (جاندار) نہیں مگر اس کا رزق اللہ کے ذمہ کرم پر ہے۔" یہ آیت ایک کلی اور عمومی بیان ہے کہ اللہ تمام جانداروں کو رزق دیتا ہے۔ اگر حرام رزق نہ ہوتا، تو وہ جاندار جو صرف حرام کھا کر زندہ رہتے ہیں (جیسے بعض جانور جو مردار کھاتے ہیں، یا انسان جو صرف حرام ذرائع سے گزارا کرتے ہیں)، وہ اس آیت کے تحت مرزوق نہ کہلاتے۔ چونکہ ایسا ماننا قرآنی آیت کے خلاف ہے، لہٰذا لازم ہے کہ جو چیز کسی جاندار کے لیے باعث تغذیہ اور بقا ہو، خواہ وہ اس کے حق میں حلال ہو یا حرام، وہ اس کا "رزق" ہے۔ یہ دلائل، خاص طور پر حدیث جس میں حرام کو صراحتاً "رزق میں سے" کہا گیا اور وہ قرآنی آیت جو تمام جانداروں کے مرزوق ہونے کا اعلان کرتی ہے، اس موقف کو بہت مضبوط بناتی ہیں کہ رزق کے مفہوم میں حرام بھی شامل ہے۔

"وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُونَ" :خرچ کرنے کا معنی اور اہمیت

وأنفق الشيء وأنفده أخوان، ولو استقريت الألفاظ وجدت كل ما فاؤه نون وعينه فاء دالاً على معنى الذهاب والخروج. والظاهر من هذا الإنفاق صرف المال في سبيل الخير من الفرض والنفل. ومن فسره بالزكاة ذكر أفضل أنواعه والأصل فيه، أو خصصه بها لاقترانه بما هو شقيقها. وتقديم المفعول للاهتمام به وللمحافظة على رؤوس الآي، وإدخال من التبعيضية عليه لمنع المكلف عن الإسراف المنهي عنه. ويحتمل أن يراد به الإنفاق من جميع المعاون التي آتاهم الله من النعم الظاهرة والباطنة، ويؤيده قوله عليه الصلاة والسلام «إن علماً لا يُقال به، ككنزٍ لا يُنفق منه.» وإليه ذهب من قال: ومما خصصناهم به من أنوار المعرفة يفيضون.

ترجمہ:

اور "أنفق الشيء" (اس نے چیز خرچ کی) اور "أنفده" (اس نے اسے ختم کر دیا) دونوں بھائی (ہم معنی) ہیں۔اور اگر تو الفاظ کا جائزہ لے تو تجھے ہر وہ لفظ ملے گا جس کا فاء (پہلا حرف اصلی) نون ہو اور عین (دوسرا حرف اصلی) فاء ہو' وہ جانے اور نکلنے کے معنی پر دلالت کرتا ہے۔اور اس (آیت) میں اس خرچ کرنے سے جو ظاہر ہے وہ مال کا اللہ کی راہ میں نیکی کے کاموں پر خرچ کرنا ہے' چاہے وہ فرض ہو یا نفل۔اور جس نے اس کی تفسیر زکوۃ سے کی' تو گویا اس نے (خرچ کی) بہترین قسم اور اس کی اصل کو ذکر کیا' یا اس (زکوۃ) سے خاص کر دیا نماز کے ساتھ ذکر ہونے کی وجہ سے جو اس کی بہن ہے۔اور مفعول (مما رزقناھم) کو مقدم (آگے) لانا اس کی اہمیت کے لیے ہے اور آیات کے سروں (اختتام) کو برقرار رکھنے کے لیے ہے۔اور اس پر "من" تبعیضیہ (بعض کو بیان کرنے والا حرف) کو داخل کرنا مکلّف (جس پر حکم ہے) کو منع کیے گئے اسراف (فضول خرچی) سے روکنے کے لیے ہے۔اور یہ احتمال بھی ہے کہ اس سے مراد اللہ کی دی ہوئی تمام مددوں (وسائل) سے خرچ کرنا ہو' ظاہری اور باطنی نعمتوں میں سے۔اور اس کی تائید نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان سے ہوتی ہے: "بیشک وہ علم جس پر عمل نہ کیا جائے' اس خزانے کی طرح ہے جس میں سے خرچ نہ کیا جائے۔" اور اسی طرف وہ شخص گیا جس نے کہا: "اور جس معرفت کے نور سے ہم نے انہیں خاص کیا ہے' اس میں سے وہ فیض پہنچاتے ہیں۔"

تشریح:

وأنفق الشيء وأنفده أخوان، ولو استقريت الألفاظ وجدت كل ما فاؤه نون وعينه فاء دالاً على معنى الذهاب والخروج.

مصنفؒ کی یہ عبارت سورۃ البقرہ کی آیت 3 کے آخری حصے "وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنفِقُونَ" پر بحث کرتی ہے' خاص طور پر خرچ کرنے (إنفاق) کے معنی' اس کے دائرہ کار' اور جملے میں الفاظ کی ترتیب اور استعمال کی بلاغت کو واضح کرتی ہے۔

"أنفق" کا لغوی معنی:

فعل "أنفق" (خرچ کیا) اور "أنفد" (ختم کر دیا) کو ہم معنی ہیں کیونکہ کلام عرب میں جن الفاظ کا پہلا حرف اصلی (فاء کلمہ) نون ہو اور دوسرا حرف اصلی (عین کلمہ) فاء ہو (جیسے نفق' نفذ' نفخ)' وہ عام طور پر کسی چیز کے باہر جانے یا ختم ہونے پر دلالت کرتے ہیں۔خرچ کرنے میں بھی مال کا ہاتھ سے نکل جانا پایا جاتا ہے۔

آیت میں خرچ کرنے کا ظاہری معنی:

مصنفؒ کے مطابق' آیت "وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنفِقُونَ" میں "ينفقون" (خرچ کرتے ہیں) کا ظاہری اور سب سے عام معنی مال کا اللہ کی راہ میں

خرچ کرنا ہے، جو نیکی کے کاموں پر صرف ہو، خواہ وہ خرچ فرض ہو (جیسے زکوٰۃ) یا نفل (عام صدقہ)۔

**زکوٰۃ سے خاص کرنے کی تفسیر :**

بعض مفسرین نے یہاں "ینفقون" کو خاص زکوٰۃ کے معنی میں لیا ہے۔ اس کی وجہ یہ بیان کی گئی ہے کہ زکوٰۃ فرض خرچ کی سب سے افضل قسم ہے اور اسلام میں مالی خرچ کی بنیاد ہے۔ یا اسے نماز (جس کا ذکر پچھلے جملے میں ہے) کے ساتھ ذکر ہونے کی وجہ سے زکوٰۃ سے خاص کیا گیا ہے، کیونکہ نماز اور زکوٰۃ اکثر قرآن میں ساتھ ساتھ ذکر ہوتی ہیں گویا وہ بہن بھائی ہیں۔

**الفاظ کی ترتیب کی اہمیت (تقدیم مفعول) :**

جملے میں "مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ" (مفعول) کو فعل "يُنْفِقُوْنَ" سے پہلے لایا گیا ہے۔ قاضیؒ اس کی دو وجوہات بیان کرتے ہیں؛

**اہتمام :**

خرچ کی جانے والی چیز (یعنی اللہ کا دیا ہوا رزق) کی اہمیت اور عظمت کو ظاہر کرنا۔

**رؤوس الآی :**

آیت کے آخر میں آنے والے الفاظ (قافیہ) کے تسلسل اور ہم آہنگی کو برقرار رکھنا۔

**حرف "من" کی اہمیت :**

"مِمَّا" میں "من" حرف تبعیضیہ ہے، یعنی یہ "بعض" کو بیان کرتا ہے۔ "مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ" کا مطلب ہے "جو رزق ہم نے انہیں دیا ہے اس میں سے کچھ وہ خرچ کرتے ہیں"۔ مطلب یہ ہے کہ یہاں "من" کا استعمال اس لیے ہے تاکہ مکلّف کو اسراف (فضول خرچی) سے روکا جائے جس سے منع کیا گیا ہے۔ گویا خرچ کرنا ہے مگر سارے کا سارا نہیں، بلکہ ایک حصہ جو مناسب ہو۔

**"ممارزقناهم" کی ایک اور تفسیر (وسیع معنی) :**

ایک اور ممکنہ تفسیر یہ ہے کہ "مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ" (جو کچھ ہم نے انہیں دیا ہے) سے مراد صرف مال نہیں، بلکہ اللہ کی دی ہوئی تمام ظاہری اور باطنی نعمتیں اور وسائل ہیں جو انسان کی مدد کرتے ہیں (جیسے علم، صحت، طاقت، عہدہ وغیرہ)۔ اور "ینفقون" کا مطلب ان وسائل کو نیکی کے راستے میں استعمال کرنا ہے۔

**وسیع تفسیر کی دلیل :**

اس وسیع تفسیر کی تائید میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک حدیث پیش کی گئی ہے: "بیشک وہ علم جس پر عمل نہ کیا جائے، اس خزانے کی طرح ہے جس میں سے خرچ نہ کیا جائے۔" یہ حدیث علم کو بھی رزق مانتی ہے جسے خرچ کرنا چاہیے۔ ایک اور قول بھی اس کی تائید میں پیش کیا گیا ہے جس میں معرفت کے انوار سے فیض پہنچانے کا ذکر کرتا ہے۔

**"وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ" : تفسیر اور ربط**

وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِمآ أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَما أُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ هم مؤمنوا أهل الكتاب كعبد الله بن سلام رضي الله تعالى عنه وأضرابه، معطوفون على الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ، داخلون معهم في جملة المتقين دخول أخصين تحت أعم، إذ المراد بأولئك الذين آمنوا عن شرك وإنكار، وبهؤلاء مقابلوهم فكانت الآيتان تفصيلاً لِلْمُتَّقِينَ، وهو قول ابن عباس رضي الله عنهما. أو على المتقين وكأنه قال هُدىً لِلْمُتَّقِينَ عن الشرك، والذين آمنوا من أهل الملل. ويحتمل

أن يراد بهم الأولون بأعيانهم، وَوُسِّط العاطف كما وسط في قوله:

إلى الملكِ القَرْمِ وابنِ الهمام ... وليثِ الكتيبةِ في المزْدَحمْ

وقوله:

يا لهفَ زيابةَ للحارثِ الص ... ائح فالغانم فالآئب

على معنى أنهم الجامعون بين الإيمان بما يدركه العقل جملة والإتيان بما يصدقه من العبادات البدلية والمالية وبين الإيمان بما لا طريق إليه غير السمع. وكرر الموصول تنبيهاً على تباين السبيلين. أو طائفة منهم وهم مؤمنو أهل الكتاب، ذكرهم مخصصين عن الجملة كذكر جبريل وميكائيل بعد الملائكة تعظيماً لشأنهم وترغيباً لأمثالهم.

ترجمہ:

"وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَمَا أُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ" (اور جو ایمان لاتے ہیں اس پر جو آپ کی طرف نازل کیا گیا اور اس پر جو آپ سے پہلے نازل کیا گیا) یہ وہ اہلِ کتاب کے مؤمنین ہیں جیسے عبد اللہ بن سلام رضی اللہ عنہ اور ان جیسے دیگر لوگ۔ یہ جملہ "الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ" (جو غیب پر ایمان لاتے ہیں) پر معطوف ہے، یعنی ان کے ساتھ ملا ہوا ہے، اور یہ "المتقین" (پرہیزگاروں) کی جماعت میں اس طرح شامل ہیں جیسے خاص لوگ عام لوگوں میں شامل ہوتے ہیں۔ کیونکہ پہلے جملے (الذین یؤمنون بالغیب) سے مراد وہ لوگ ہیں جو شرک اور انکار سے ایمان لائے، اور اس سے (الذین یؤمنون بما انزل الیک) مراد ان کے بالمقابل وہ لوگ ہیں جو پہلے اہل کتاب تھے۔ اس طرح یہ دونوں آیتیں "لِلْمُتَّقِينَ" (پرہیزگاروں کے لیے) کی تفصیل بیان کرتی ہیں، اور یہی قول ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ہے۔ یا پھر یہ جملہ "المتقین" پر معطوف ہے، اور گویا یوں کہا گیا ہے کہ یہ (قرآن) "شرک سے پرہیزگاروں" اور "پہلے کے دینوں پر ایمان لانے والوں" کے لیے ہدایت ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ اس سے مراد پہلے ہی بیان کیے گئے لوگ (الذین یؤمنون بالغیب) ہی ہوں، اور یہاں صرف عطف (جوڑنے والا حرف واو) بیچ میں لایا گیا ہو، جیسا کہ اس شعر میں آیا ہے: إلى الملكِ القَرْمِ وابنِ الهمام... وليثِ الكتيبةِ في المزدحمْ (عظیم بادشاہ، اور بہادر کے بیٹے، اور بھیڑ میں لشکر کے شیر کی طرف) اور اس قول میں: یا لهفَ زیابةَ للحارثِ الصا... ئح فالغانم فالآئب (اے زیابہ کو حارث کے لیے کیا افسوس ہے! چیخنے والے کے لیے، پھر مالِ غنیمت پانے والے کے لیے، پھر لوٹنے والے کے لیے) اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ لوگ (مذکورہ آیت میں) ایسے ہیں جو عقل سے سمجھی جانے والی باتوں پر مجموعی طور پر ایمان لاتے ہیں اور ان کی تصدیق کرنے والی جسمانی اور مالی عبادات بھی ادا کرتے ہیں، اور اس پر بھی ایمان لاتے ہیں جس تک پہنچنے کا واحد راستہ صرف سننا (وحی) ہے۔ اور "موصول" (الذین) کو دوبارہ دہرایا گیا تاکہ ان دونوں راستوں کے اختلاف کو نمایاں کیا جاسکے۔ یا پھر ان سے مراد اہل کتاب کا ایک خاص گروہ ہے جو ایمان لایا، یعنی اہل کتاب کے مؤمنین۔ انہیں عام ذکر کے بعد خاص طور پر ذکر کیا گیا، جیسے جبرائیل اور میکائیل کو فرشتوں کے بعد ذکر کرنا۔ یہ ان کی عظمت ظاہر کرنے اور ان جیسے دوسروں کو ترغیب دینے کے لیے ہے۔

تشریح:

آیت کا پس منظر اور عمومی معنی:

"وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَمَا أُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ"

یہ آیت قرآن کے ان اوصاف کو بیان کرتی ہے جو اسے متقی لوگوں کے لیے ہدایت بناتے ہیں۔ پچھلی آیات میں "الذین یؤمنون بالغیب" (جو غیب پر ایمان لاتے ہیں) کا ذکر ہوا تھا' اور یہ آیت ان مؤمنین کی مزید صفت بیان کرتی ہے۔ مصنفؒ یہاں بتا رہا ہے کہ یہ جملہ پہلے جملے سے کیسے جڑتا ہے اور اس کے کیا امکانات ہیں۔

**تفسیری اقوال اور ان کی وضاحت؛**

مصنف نے اس جملے کے پچھلے جملے "الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ" اور "لِلْمُتَّقِينَ" سے تعلق کے تین بنیادی پہلو بیان کیے ہیں:

**پہلا قول؛**

**:اہل کتاب کے مؤمنین کی شمولیت؛**

اس قول کے مطابق' "وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَمَا أُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ" سے مراد وہ لوگ ہیں جو پہلے سے اہل کتاب (یہودی یا عیسائی) تھے اور پھر انہوں نے اسلام قبول کیا۔ اس کی بہترین مثال عبد اللہ بن سلام رضی اللہ عنہ ہیں جو مدینہ کے ایک معروف عالم یہودی تھے اور رسول اللہ ﷺ کی نبوت پر ایمان لائے۔ تعلق :یہ جملہ "الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ" پر معطوف (جوڑا ہوا) ہے' یعنی یہ بھی غیب پر ایمان لانے والوں ہی کا ایک حصہ ہیں۔ یہ سب "المتقین" (پرہیزگاروں) کے زمرے میں شامل ہیں۔ مصنف اسے یوں بیان کرتا ہے کہ یہ "خاص لوگ عام لوگوں" میں شامل ہیں۔ وجہ :پہلے جملے (جو غیب پر ایمان لاتے ہیں) سے مراد وہ لوگ ہیں جو شرک اور انکار سے پاک ہو کر ایمان لائے (یعنی مشرکین یا بت پرست جو مسلمان ہوئے)۔ جبکہ دوسرے جملے (جو آپ پر اور آپ سے پہلے نازل شدہ کتاب پر ایمان لاتے ہیں) سے مراد وہ لوگ ہیں جو پہلے سے آسمانی کتابوں کے پیروکار تھے اور پھر انہوں نے قرآن اور محمد ﷺ کی نبوت پر ایمان لایا۔ اس طرح یہ دونوں آیتیں در حقیقت "لِلْمُتَّقِينَ" کی تفصیل ہیں۔

**تائید :**

یہ قول ابن عباس رضی اللہ عنہما سے منقول ہے۔

**دوسرا قول :**

**تقویٰ کی وسیع تعریف؛**

اس قول میں یہ جملہ براہ راست "المتقین" (پرہیزگاروں) پر معطوف ہے' اور گویا یہ آیت یوں کہہ رہی ہے کہ یہ (قرآن) "شرک سے بچنے والوں" کے لیے ہدایت ہے اور ان لوگوں کے لیے بھی جو دوسرے دینوں (ملّلوں) سے ایمان لائے۔

**خلاصہ :**

یہ تفسیر تقویٰ کے دائرے کو وسیع کرتی ہے اور ان تمام لوگوں کو شامل کرتی ہے جو ہر قسم کی گمراہی سے بچ کر حق کو قبول کرتے ہیں۔

**تیسرا قول :**

**پہلے مؤمنین کی ہی وضاحت اور "واو" کا استعمال؛**

یہ احتمال بھی ہے کہ اس سے مراد پہلے بیان کیے گئے لوگ (الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ) ہی ہوں۔ یہاں "واو" کو درمیان میں لایا گیا ہے' جسے "واوِ عطف" کہتے ہیں۔ یعنی' اگرچہ بظاہر دو مختلف گروہوں کا ذکر لگ رہا ہے' لیکن حقیقت میں یہ پہلے سے ذکر کردہ مؤمنین کی ہی

مصنفؒ "استواء" کے ایک اور مشہور معنی کی طرف اشارہ کرتے ہیں جو متقدمین سلف سے بھی منقول ہے: "وقیل استوی ای استولی وتملّکَ قال:" "اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ 'اسْتَوَیٰ' کا معنی 'اِسْتَوْلَیٰ' (غالب آگیا' قبضہ کر لیا) اور 'تَمَلَّکَ' (مالک ہو گیا) ہے۔" اس کی تائید میں ایک شاعر نے کہا ہے:

قَدِ اسْتَوَیٰ بِشْرٌ عَلَی الْعِرَاقِ ... مِنْ غَیْرِ سَیْفٍ وَدَمٍ مُهْرَاقِ

**شعر کی تشریح:**

یہ شعر کسی حکمران بشر کی تعریف میں ہے' جس نے عراق پر بغیر کسی جنگ اور خونریزی کے قبضہ کر لیا۔ "بشر نے یقیناً عراق پر قبضہ کر لیا (اِسْتَوَیٰ عَلَی الْعِرَاقِ)... بغیر کسی تلوار کے اور بغیر کسی بہائے گئے خون کے۔" "اِسْتَوَیٰ عَلَی الْعِرَاقِ" : یہاں "اِسْتَوَیٰ عَلَیٰ" کا معنی واضح طور پر "اِسْتَوْلَیٰ عَلَیٰ" (پر قبضہ کر لینا' غالب آجانا) ہے۔ یہ نہیں کہ وہ عراق پر سیدھا ہوا یا اس کے برابر ہوا۔ شاعر اس بات پر زور دے رہا ہے کہ بشر نے یہ فتح بغیر کسی جنگی طاقت یا خونریزی کے حاصل کی۔

**مصنف کا مقصد**

یہ شعر ذکر کرنے کا یہ ہے کہ وہ یہ ثابت کریں کہ عربی زبان میں فعل "اِسْتَوَیٰ" جب "عَلَیٰ" کے ساتھ استعمال ہو تو اس کا ایک عام اور فصیح معنی "اِسْتَوْلَیٰ" (غالب آجانا' قبضہ کر لینا) بھی ہوتا ہے۔ یہ شعری دلیل اس تفسیر کی تائید کرتی ہے جو آیت (ثُمَّ اسْتَوَىٰ إِلَى السَّمَاءِ) میں "استواء" کو "استولی" کے معنی پر محمول کرتی ہے۔

راجح معنی :

**والأول أوفق للأصل والصلة المعدى بها والتسوية المترتبة عليه بالفاء، والمراد بالسماء هذه الأجرام العلوية، أو جهات العلو،**

**پہلا معنی (قصد کرنا/متوجہ ہونا):**

اصلِ لغوی معنیٰ' جس صلے (إِلَى) کے ساتھ فعل آیا ہے' اور "فا" (فَسَوَّاهُنَّ) کے ذریعے اس پر مرتب ہونے والی تسویہ (برابری/درستی) کے زیادہ موافق ہے۔ (یعنی اللہ نے آسمان کا قصد کیا اور پھر انہیں درست کیا)۔

**"سماء" سے مراد :**

"سماء" سے مراد یا تو یہ بالائی اجرام فلکی ہیں' یا جہتِ علو (اوپر کی سمت) ہے۔ "ثُمَّ" - ترتیبِ معنوی' نہ کہ ترتیبِ زمانی

**"ثُمَّ" کی حکمت :**

اور "ثُمَّ" (پھر) کا لفظ غالباً دونوں مخلوقات (زمین و آسمان) کے درمیان تفاوت اور آسمان کی تخلیق کی فضیلت کو زمین کی تخلیق پر ظاہر کرنے کے لیے ہے' جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "ثُمَّ كَانَ مِنَ الَّذِينَ آمَنُوا" (پھر وہ ایمان لانے والوں میں سے ہوا)۔ (یہاں "ثُمَّ" زمانی تاخیر کے بجائے مرتبہ اور اہمیت کے تفاوت کو بیان کر رہا ہے)۔

**زمانی تاخیر کی نفی :**

یہ وقت میں تاخیر کے لیے نہیں ہے' کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کے فرمان "وَالْأَرْضَ بَعْدَ ذَٰلِكَ دَحَاهَا" (اور اس کے بعد زمین کو بچھایا) کے ظاہری مفہوم کے خلاف ہے۔ آیت کی وضاحت : یہ آیت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ زمین کو بچھانے کا عمل' جو اس میں موجود اشیاء کی

تخلیق سے پہلے ہوا' آسمان کی تخلیق اور اس کی تسویہ (درستی) کے بعد ہوا۔

**استثناء اور رد :**

سوائے اس کے کہ "دحاہا" کو استیناف (نیا جملہ شروع کرنا) سمجھا جائے' اور "الأرض" کو کسی دوسرے فعل (جیسے "أأنتم أشد خلقا" سے مستنبط فعل "تعرِفُونَ الأَرْضَ وَتَدَبَّرُونَ أَمْرَهَا") کا مفعول سمجھا جائے' لیکن یہ ظاہر (آیت کے ظاہری مفہوم) کے خلاف ہے۔

**سات آسمان اور اللہ کا علم محیط**

فَسَوَّاهُنَّ عدلهن وخلقهن مصونة من العوج والفطور. وهن ضمير السماء إن فسرت بالأجرام لأنه جمع. أو هو في معنى الجمع، وإلا فمبهم يفسره ما بعده كقولهم: ربه رجلاً.

سَبْعَ سَمَاوَاتٍ بدل أو تفسير. فإن قيل: أليس إن أصحاب الأرصاد أثبتوا تسعة أفلاك؟ قلت: فيما ذكروه شكوك، وإن صح فليس في الآية نفي الزائد مع أنه إن ضم إليها العرش والكرسي لم يبق خلاف.

**ترجمہ:**

فَسَوَّاهُنَّ (پھر اس نے انہیں درست کیا/بنانا)' یعنی اس نے انہیں متعدل بنایا اور انہیں پیدا کیا محفوظ حالت میں کجی اور شگافوں سے۔ اور هُنَّ (ان سب کو۔ ضمیر جمع مؤنث) ضمیر السَّماءِ کی طرف لوٹتی ہے' اگر اس سے اجرام (آسمانی اجسام) مراد ہوں' کیونکہ وہ جمع ہے۔ یا (السماء) بذات خود جمع کے معنی میں ہے۔ اور اگر ایسا نہیں تو یہ (ھن) ایک مبہم (غیر واضح) ضمیر ہے' جسے اس کے بعد والا لفظ (سَبْعَ سَمَاوَاتٍ) واضح کرتا ہے' جیسا کہ ان کا قول ہے: "رَبَّهُ رَجُلًا" (اس نے ایک آدمی حاصل کیا۔ یہاں ہ مبہم ہے)۔ سَبْعَ سَمَاوَاتٍ (سات آسمان)' یہ "هُنَّ" کا بدل ہے' یا اس کی تفسیر (وضاحت) ہے۔ پس اگر کہا جائے: کیا ایسا نہیں کہ ماہرین فلکیات (اصحاب الارصاد) نے نو فلک (مدار) ثابت کیے ہیں؟ میں نے کہا: جو کچھ انہوں نے ذکر کیا ہے اس میں شک و شبہات ہیں۔ اور اگر وہ (بات) صحیح بھی ہو' تو آیت میں زیادہ تعداد کی نفی نہیں ہے۔ مزید برآں' اگر اس میں عرش اور کرسی کو بھی شامل کر لیا جائے' تو کوئی اختلاف باقی نہیں رہتا (یعنی سات آسمان + عرش + کرسی = نو یا اس سے زیادہ ہو سکتے ہیں جو آسمانی جہات ہیں)۔

**تشریح:**

مصنفؒ اس عبارت میں سورۃ البقرہ کی آیت: "فَسَوَّاهُنَّ سَبْعَ سَمَاوَاتٍ" (پھر اس نے انہیں سات آسمان بنایا/درست کیا) کی تفسیر بیان کرتے ہیں۔ وہ "فَسَوَّاهُنَّ" میں "هُنَّ" کی ضمیر کے مرجع' سات آسمانوں کی تعداد اور اس کے علمِ فلکیات سے تعلق پر گہرائی سے روشنی ڈالتے ہیں۔

**"فَسَوَّاهُنَّ"۔ درستی اور کمالِ تخلیق:**

فَسَوَّاهُنَّ عدلهن وخلقهن مصونة من العوج والفطور۔ وهن ضمير السماء إن فسرت بالأجرام لأنه جمع. أو هو في معنى الجمع، وإلا فمبهم يفسره ما بعده كقولهم: ربه رجلاً۔

"فَسَوَّاهُنَّ" (پھر اس نے انہیں درست کیا/بنایا): اس کا مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں عدل و توازن بخشا اور انہیں اس طرح پیدا کیا کہ وہ کجی (عوج) اور شگاف (فطور) سے محفوظ ہیں۔

**"هُنَّ" کی ضمیر کا مرجع:**

یہ ضمیر "سماء" (آسمان) کی طرف لوٹتی ہے 'بشرطیکہ "سماء" سے مراد اجرامِ فلکی (آسمانی اجسام) ہوں' کیونکہ یہ جمع (بہت سے) ہیں۔یا یہ ضمیر "جمع کے معنی میں" ہے (یعنی "سماء" اگرچہ لفظاً واحد ہے 'لیکن معنیً جمع ہے)۔ورنہ یہ ضمیر مبہم ہے جس کی تفسیر بعد میں آنے والا لفظ (سبع سمٰوات) کرتا ہے' جیسا کہ عربی محاورے میں کہا جاتا ہے :"ربہ رجلًا" (اس نے اسے مرد بنایا)' حالانکہ "ربہ" کا ضمیر مبہم ہے اور "رجلًا" اس کی تفسیر کر رہا ہے۔

**'سَبْعَ سَمَاوَاتٍ'۔ تعداد اور علمِ فلکیات سے تعلق:**

سَبْعَ سَمَاوَاتٍ بدل أو تفسير. فإن قيل :أليس إن أصحاب الأرصاد أثبتوا تسعة أفلاك؟ قلت :فيما ذكروه شكوك، وإن صح فليس في الآية نفي الزائد مع أنه إن ضم إليها العرش والكرسي لم يبق خلاف.

"سَبْعَ سَمَاوَاتٍ" (سات آسمان) :یہ یا تو "هُنَّ" کی ضمیر سے بدل ہے' یا "سَوَّاهُنَّ" کی تفسیر ہے۔

**علم فلکیات سے سوال وجواب:**

**سوال :**

اگر کوئی کہے کہ :"کیا ایسا نہیں ہے کہ ماہرینِ فلکیات (اصحاب الارصاد) نے نو (9) افلاک ثابت کیے ہیں؟" (یعنی قرآن نے سات آسمان کہے ہیں جبکہ سائنس نو کہتی ہے)۔

**جواب :**

میں کہتا ہوں کہ :جو کچھ انہوں نے (ماہرینِ فلکیات) ذکر کیا ہے 'اس میں شک وشبہات ہیں۔اور اگر یہ بات صحیح ثابت بھی ہو جائے 'تو اس آیت میں زائد (سات سے زیادہ آسمانوں) کی نفی نہیں ہے۔ (یعنی آیت یہ نہیں کہتی کہ سات سے زیادہ نہیں ہیں' بلکہ صرف سات کا ذکر کر رہی ہے)۔مزید برآں 'اگر (ان سات آسمانوں میں) عرش اور کرسی کو بھی شامل کر لیا جائے تو کوئی اختلاف باقی نہیں رہتا۔ (یعنی ممکن ہے کہ سات آسمان 'عرش اور کرسی کو ملا کر نو کی تعداد مکمل ہو)۔

**اللہ کا علم کلی اور اس کی حکمت**

وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ فيه تعليل كأنه قال :ولكونه عالماً بكنه الأشياء كلها، خلق ما خلق على هذا النمط الأكمل والوجه الأنفع، واستدلال بأن من كان فعله على هذا النسق العجيب، والترتيب الأنيق كان عليماً، فإن إتقان الأفعال وإحكامها وتخصيصها بالوجه الأحسن الأنفع، لا يتصور إلا من عالم حكيم رحيم، وإزاحة لما يختلج في صدورهم من أن الأبدان بعد ما تبددت، وتفتتت أجزاؤها، واتصلت بما يشاكلها، كيف تجمع أجزاء كل بدن مرة ثانية بحيث لا يشذ شيء منها، ولا ينضم إليها ما لم يكن معها فيعاد منها كما كان، ونظيره قوله تعالى :وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيمٌ.

**ترجمہ:**

وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ (اور وہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے) 'اس میں تعلیل (وجہ بیان کرنا) ہے۔گویا اس نے فرمایا :اور چونکہ وہ تمام چیزوں کی حقیقت کو جاننے والا ہے 'اسی لیے اس نے جو کچھ پیدا کیا ہے وہ اس کامل ترین نمونے اور سب سے زیادہ نفع بخش طریقے پر پیدا کیا۔اور یہ (ذکرِ علم) ایک استدلال (دلیل) بھی ہے کہ جس کا فعل اس عجیب نظام اور عمدہ ترتیب پر ہو' وہ یقیناً جاننے والا (علیماً) ہوتا

ہے۔ پس بیشک افعال کا درست کرنا، پختہ کرنا، اور انہیں سب سے اچھے اور نفع بخش طریقے سے خاص کرنا، کسی جاننے والے، حکمت والے، رحم والے (ہستی) کے سوا متصور نہیں۔ اور یہ (ذکرِ علم) ان شکوک و شبہات کو دور کرنا بھی ہے جو لوگوں کے دلوں میں خلش پیدا کر سکتے ہیں کہ اجسام منتشر ہونے، ان کے اجزاء بکھر کر اپنے جیسے چیزوں سے مل جانے کے بعد، ہر جسم کے اجزاء کو دوسری بار کیسے جمع کیا جائے گا، اس طرح کہ کوئی چیز پیچھے نہ رہ جائے، اور کوئی ایسی چیز شامل نہ ہو جو اس کے ساتھ نہ تھی، پس اسے ویسا ہی دوبارہ بنا دیا جائے جیسا وہ تھا۔ اور اس کی نظیر (اسی دلیل کی طرح) اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے: "اور وہ ہر تخلیق کو خوب جاننے والا ہے" (سورۃ یٰس آیت ۷۹)۔

**تشریح:**

مصنفؒ اس عبارت میں سورۃ البقرہ کی آیت: "وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ" (اور وہ ہر چیز کو جاننے والا ہے) کی تفسیر بیان کرتے ہیں۔ وہ اس جملے کو سابقہ آیات میں بیان کردہ تخلیقِ کائنات اور حیات و موت کے مراحل کے لیے علت (سبب) قرار دیتے ہیں، اور اس میں موجود دلیلِ علمی پر گہرائی سے روشنی ڈالتے ہیں، جو اللہ تعالیٰ کی حکمت، قدرت اور اس کے علمِ مطلق کو ثابت کرتی ہے۔

**'وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ' - تخلیق کا سبب اور علمِ مطلق کا برہان:**

وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ فيه تعليل كأنه قال: ولكونه عالماً بكنه الأشياء كلها.

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ "وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ" (اور وہ ہر چیز کو جاننے والا ہے) اس میں ایک تعلیل (سبب بیان کرنا) ہے۔ گویا اس نے فرمایا ہے کہ: "چونکہ وہ تمام اشیاء کی حقیقت (کنہ) کو جاننے والا ہے، اس لیے اس نے جو کچھ بھی پیدا کیا، اسے اس کامل ترین انداز (نمط الاکمل) اور سب سے زیادہ نفع بخش صورت (وجہ الانفع) پر پیدا کیا"۔ یہ جملہ اس بات پر استدلال (دلیل) بھی ہے کہ: "جس کا فعل اس قدر عجیب و غریب ترتیب اور عمدہ نظام پر مبنی ہو، تو وہ یقیناً علیم (سب کچھ جاننے والا) ہی ہوگا"۔ کیونکہ افعال کا اتقان (کمال)، ان کا احکام (مضبوطی)، اور انہیں بہترین اور سب سے زیادہ نفع بخش طریقے سے خاص کرنا، ایک ایسے ذات کے بغیر متصور نہیں ہو سکتا جو "علیم (سب کچھ جاننے والا)، حکیم (حکمت والا) اور رحیم (بے حد مہربان) ہو"۔

**قیامت میں اجزاء کے جمع ہونے پر شک کا ازالہ:**

وإزاحة لما يختلج في صدورهم من أن الأبدان بعد ما تبددت، وتفتتت أجزاؤها، واتصلت بما يشاكلها، كيف تجمع أجزاء كل بدن مرة ثانية بحيث لا يشذ شيء منها، ولا ينضم إليها ما لم يكن معها فيعاد منها كما كان، ونظيره قوله تعالى: وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيمٌ۔

شکوک و شبہات کا ازالہ: یہ (آیت) اس شک کو بھی دور کرتی ہے جو لوگوں کے دلوں میں خلجان پیدا کرتا ہے کہ: "جب اجسام مرنے کے بعد بکھر جائیں گے، ان کے اجزاء ریزہ ریزہ ہو جائیں گے، اور وہ اپنے مماثل (دوسرے اجزاء) سے مل جائیں گے، تو ہر بدن کے اجزاء کو دوبارہ کیسے جمع کیا جائے گا؟ اس طرح کہ نہ کوئی جز اس سے بھٹکے اور نہ کوئی ایسی چیز اس میں شامل ہو جو پہلے اس میں نہیں تھی، تاکہ اسے دوبارہ ویسا ہی بنایا جا سکے جیسا وہ پہلے تھا"۔ اللہ کے علم کی وسعت: اللہ تعالیٰ کے "بکل شیء علیم" ہونے کا بیان اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ وہ ہر ذرے کو جانتا ہے اور اسے دوبارہ جمع کرنے پر قادر ہے۔ اس کی نظیر اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہے: "وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيمٌ" (اور وہ ہر مخلوق کو جاننے والا ہے)۔

**حشر کی صحت اور قرآنی برہان**

واعلم أن صحة الحشر مبنية على ثلاث مقدمات، وقد برهن عليها في هاتين الآيتين: أما الأولى فهي:
أن مواد الأبدان قابلة للجمع والحياة وأشار إلى البرهان عليها بقوله: ﴿وَكُنتُمْ أَمْوَاتًا فَأَحْيَاكُمْ ثُمَّ يُمِيتُكُمْ﴾ فإن تعاقب الافتراق والاجتماع والموت والحياة عليها يدل على أنها قابلة لها بذاتها، وما بالذات يأبى أن يزول ويتغير.
وأما الثانية والثالثة: فإنه عز وجل عالم بها وبمواقعها، قادر على جمعها وإحيائها، وأشار إلى وجه إثباتهما بأنه تعالى قادر على إبدائها وإبداء ما هو أعظم خلقاً وأعجب صنعاً فكان أقدر على إعادتهم وإحيائهم، وأنه تعالى خلق ما خلق خلقاً مستوياً محكماً من غير تفاوت واختلال مراعي فيه مصالحهم وسد حاجاتهم.
وذلك دليل على تناهي علمه وكمال حكمته جلت قدرته ودقت حكمته. وقد سَكَّنَ نافع وأبو عمرو والكسائي: الهاء من نحو فهو وهو تشبيهاً له بعضد.

ترجمہ:

اور جان لو کہ حشر (دوبارہ زندہ ہو کر جمع ہونا) کا درست ہونا تین مقدمات پر مبنی ہے۔ اور ان دونوں آیتوں (البقرہ ۲۸، ۲۹) میں ان مقدمات کے دلائل بیان کیے گئے ہیں۔ پس پہلا مقدمہ یہ ہے: کہ اجسام (جسموں) کا مواد جمع ہونے اور زندگی قبول کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ اور اس (مقدمہ) پر دلیل کی طرف اپنے قول "وَكُنتُمْ أَمْوَاتًا فَأَحْيَاكُمْ ثُمَّ يُمِيتُكُمْ" (اور تم مردہ تھے، پس اس نے تمہیں زندہ کیا، پھر وہ تمہیں موت دے گا) کے ذریعے اشارہ کیا۔ پس بیشک ان (مواد) پر علیحدہ ہونے اور جمع ہونے، اور موت اور زندگی کے پے در پے آنے سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ (مواد) بذاتِ خود ان کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ اور جو چیز بذاتِ خود کسی صلاحیت کو رکھتی ہو، وہ اس صلاحیت کے زائل ہونے یا تبدیل ہونے سے انکار کرتی ہے (یعنی وہ صلاحیت ختم نہیں ہو سکتی)۔ اور جہاں تک دوسرے اور تیسرے مقدمے کا تعلق ہے: تو وہ یہ ہیں کہ بیشک اللہ عز وجل ان (اجسام کے مواد) کو اور ان کے مقامات کو خوب جاننے والا ہے، اور انہیں جمع کرنے اور زندہ کرنے پر کامل قدرت رکھتا ہے۔ اور ان دونوں (علم و قدرت) کو ثابت کرنے کے طریقے کی طرف اس بات سے اشارہ کیا کہ بیشک اللہ تعالیٰ ان (مواد) کو پہلی بار پیدا کرنے پر قادر ہے، اور اس چیز کو پیدا کرنے پر قادر ہے جو تخلیق میں عظیم تر اور بناوٹ میں زیادہ عجیب (جیسے آسمان) ہے۔ پس وہ انہیں دوبارہ پیدا کرنے اور زندہ کرنے پر زیادہ قادر ہوا۔ اور یہ کہ بیشک اللہ تعالیٰ نے جو کچھ پیدا کیا اسے کامل، پختہ تخلیق کے طور پر پیدا کیا، بغیر کسی تفاوت (فرق) اور اختلال (خرابی) کے، اس میں ان (بندوں) کے مصالح کی رعایت رکھتے ہوئے اور ان کی حاجات کو پورا کرتے ہوئے۔ اور یہ (کامل تخلیق) اس کے علم کی انتہا اور اس کی حکمت کے کمال پر دلیل ہے۔ بلند ہے اس کی قدرت اور دقیق ہے اس کی حکمت۔ اور بیشک نافع، ابو عمرو اور کسائی (قراء) نے نحو "فَهْوَ" اور "هْوَ" میں ہاء کو ساکن پڑھا ہے (یعنی فَهْوَ، هْوَ)، اسے عَضْد (کلائی سے کہنی تک کا بازو) سے تشبیہ دیتے ہوئے (جہاں پہلے حرف پر پیش اور دوسرے پر سکون ہے)۔

تشریح:

مصنفؒ اس عبارت میں قیامت کے دن حشر (دوبارہ زندہ کیے جانے) کی صحت کو تین بنیادی مقدمات پر مبنی قرار دیتے ہیں، اور وضاحت کرتے ہیں کہ قرآن کی سابقہ آیات میں کس طرح ان مقدمات کو برہان (دلیل) کے ساتھ ثابت کیا گیا ہے۔

مقدمہ اول: مادہ کا قابلِ حیات ہونا:

واعلم أن صحة الحشر مبنية على ثلاث مقدمات، وقد برهن عليها في هاتين الآيتين :أما الأولى فهي :أن مواد الأبدان قابلة للجمع والحياة۔

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ جان لو کہ حشر کی صحت تین مقدمات پر مبنی ہے' اور قرآن نے ان دو آیات (وكنتم أمواتاً فأحياكم... اور هو الذي خلق لكم ما في الأرض...) میں ان پر برہان قائم کیا ہے۔ پہلا مقدمہ :یہ ہے کہ اجسام کا مادہ (مواد الابدان) جمع ہونے اور زندگی قبول کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ قرآن نے اس پر دلیل دیتے ہوئے فرمایا :"وَكُنْتُمْ أَمْوَاتًا فَأَحْيَاكُمْ ثُمَّ يُمِيتُكُمْ" (تم مردہ تھے تو اس نے تمہیں زندہ کیا' پھر وہ تمہیں موت دے گا)۔ چونکہ یہ اجسام بار بار بکھرنے (افتراق) اور جمع ہونے (اجتماع)' اور موت و حیات کے عمل سے گزرتے رہتے ہیں' اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ وہ اپنی ذات میں ان چیزوں کو قبول کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ اور جو چیز اپنی ذات میں کسی چیز کو قبول کرنے کی صلاحیت رکھتی ہو' وہ زائل ہونے اور بدلنے سے انکار کرتی ہے (یعنی اس کی بنیادی صلاحیت ختم نہیں ہوتی)۔

**مقدمہ دوم و سوم :اللہ کا علم کامل اور قدرتِ مطلقہ :**

وأما الثانية والثالثة :فإنه عز وجل عالم بها وبمواقعها، قادر على جمعها وإحيائها، وأشار إلى وجه إثباتهما بأنه تعالى قادر على إبدائها وإبداء ما هو أعظم خلقاً وأعجب صنعاً فكان أقدر على إعادتهم وإحيائهم۔

دوسرا اور تیسرا مقدمہ :یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ان (اجزاء) کو اور ان کے ٹھکانوں کو جاننے والا ہے' اور انہیں دوبارہ جمع کرنے اور زندہ کرنے پر قادر ہے۔ قرآن نے ان دونوں کو ثابت کرنے کی دلیل یوں بیان کی ہے کہ :اللہ تعالیٰ ان (انسانوں) کو پہلی بار پیدا کرنے پر قادر ہے' اور اس سے بھی بڑی اور عجیب چیزوں کو پیدا کرنے پر قادر ہے (جیسے زمین و آسمان کی تخلیق)۔ تو وہ ان (انسانوں) کو دوبارہ پیدا کرنے اور زندہ کرنے پر بدرجہ اولیٰ قادر ہے۔ اور اللہ تعالیٰ نے جو کچھ پیدا کیا' اسے اس طرح پیدا کیا کہ وہ مکمل' پختہ اور بغیر کسی تفاوت اور خلل کے ہے' اور اس میں انسانوں کے مصالح (فوائد) اور ان کی ضروریات کو پورا کیا گیا ہے۔

**علم و حکمت کا کمال اور قراءت کا ایک پہلو :**

وذلك دليل على تناهي علمه وكمال حكمته جلت قدرته ودقت حكمته. وقد سَكَّنَ نافع وأبو عمرو والكسائي :الهاء من نحو فهو وهو تشبيهاً له بعضد۔

**علم و حکمت کی دلیل :**

یہ (کائنات کی کامل اور منظم تخلیق) اللہ کے علم کی انتہا (تناہی)' اس کی حکمت کے کمال (کمال حکمتہ)' اور اس کی عظمتِ قدرت (جلت قدرتہ) و حکمتِ دقیق (دقت حکمتہ) کی دلیل ہے۔

**قراءت :**

امام نافع' ابو عمرو' اور کسائی نے "فَهْوَ" (پس وہ) اور "وَهْوَ" (اور وہ) جیسے الفاظ میں "ہاء" کو ساکن (جزم کے ساتھ) پڑھا ہے' اسے (ساکن) "عَضْد" (بازو) کے لفظ سے تشبیہ دیتے ہوئے (جس میں ضاد ساکن ہوتا ہے)۔

[سورة البقرة (2) :آية 30]

**تخلیقِ آدم اور عہدِ خلافت :تیسری نعمت**

وإذ قال ربك للملائكة إني جاعل في الأرض خليفة قالوا أتجعل فيها من يفسد فيها ويسفك الدماء ونحن نسبح بحمدك ونقدس لك قال إني أعلم ما لا تعلمون (30)

وإذ قال ربك للملائكة إني جاعل في الأرض خليفة تعداد لنعمة ثالثة تعم الناس كلهم، فإن خلق آدم وإكرامه وتفضيله على ملائكته بأن أمرهم بالسجود له، إنعام يعم ذريته. وإذ :ظرف وضع لزمان نسبة ماضية وقع فيه أخرى، كما وضع إذا لزمان نسبة مستقبلة يقع فيه أخرى، ولذلك يجب إضافتهما إلى الجمل كحيث في المكان، وبنيتا تشبيها لهما بالموصولات، واستعملتا للتعليل والمجازاة، ومحلهما النصب أبدا بالظرفية فإنهما من الظروف الغير المتصرفة لما ذكرناه، وأما قوله تعالى :واذكر أخا عاد إذ أنذر قومه بالأحقاف ونحوه، فعلى تأويل :اذكر الحادث إذ كان كذا، فحذف الحادث وأقيم الظرف مقامه، وعامله في الآية قالوا، أو أذكر على التأويل المذكور لأنه جاء معمولا له صريحا في القرآن كثيرا، أو مضمر دل عليه مضمون الآية المتقدمة، مثل وبدأ خلقكم إذ قال، وعلى هذا فالجملة معطوفة على خلق لكم داخلة في حكم الصلة. وعن معمر أنه مزيد.

ترجمہ:

وَإِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلَائِكَةِ إِنِّي جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً (اور جب تیرے رب نے فرشتوں سے کہا بیشک میں زمین میں ایک خلیفہ بنانے والا ہوں)' یہ تیسری نعمت کا شمار ہے جو تمام انسانوں پر عام ہے۔ پس بیشک آدم علیہ السلام کی تخلیق' ان کی عزت افزائی' اور فرشتوں پر ان کی فضیلت اس طرح کہ فرشتوں کو ان کے لیے سجدہ کرنے کا حکم دیا' یہ سب ایسا احسان ہے جو ان کی ذریت (اولاد) پر بھی عام ہے۔ اور إِذْ (جب) :یہ زمانہ کے لیے ظرف ہے' جسے ایسے ماضی کے زمانے کے لیے وضع کیا گیا ہے جس میں ایک اور واقعہ پیش آیا ہو۔ جیسا کہ إِذَا (جب) کو ایسے مستقبل کے زمانے کے لیے وضع کیا گیا ہے جس میں ایک اور واقعہ پیش آئے گا۔ اور اسی لیے ان دونوں (إِذْ اور إِذَا) کو جملوں کی طرف مضاف کرنا واجب ہے' جیسا کہ حَيْثُ (جہاں) مکان کے لیے ہے۔ اور یہ دونوں (إِذْ اور إِذَا) موصولات (اسم موصول) سے مشابہ ہونے کی بنا پر مبنی (غیر متغیر) ہیں۔ اور یہ تعلیل (وجہ بیان کرنے) اور مجازات (بدلہ/شرط) کے لیے بھی استعمال ہوتے ہیں۔ اور ان کا محل ہمیشہ ظرف ہونے کی بنا پر نصب میں ہے۔ پس بیشک یہ انہی ظروف میں سے ہیں جو غیر متصرف ہیں (یعنی ان کی حالت نہیں بدلتی) جیسا کہ ہم نے ذکر کیا۔ اور جہاں تک اللہ تعالیٰ کے قول "وَاذْكُرْ أَخَا عَادٍ إِذْ أَنْذَرَ قَوْمَهُ بِالْأَحْقَافِ" (اور عاد کے بھائی (ہود) کو یاد کرو' جب اس نے اپنی قوم کو احقاف میں ڈرایا - سورۃ الاحقاف آیت ۲۱) اور اس جیسی آیات کا تعلق ہے' تو یہ اس تاویل پر مبنی ہے :"اس واقعہ کو یاد کرو' جب ایسا تھا"۔ پس واقعہ (لفظ) محذوف ہے' اور ظرف (إِذْ) کو اس کی جگہ قائم کر دیا گیا (پس إِذْ مفعول بہ کے طور پر منصوب ہے)۔ اور زیر بحث آیت (البقرہ ۳۰) میں "إِذْ" کا عامل (جس فعل سے یہ متعلق ہے) یا تو (آیت میں آگے آنے والا فعل) "قَالُوا" ہے' یا (مقدر فعل) "أُذْكُرْ" (یاد کرو) ہے' اسی مذکورہ تاویل کی بنا پر' کیونکہ یہ (اذکر اذ) قرآن میں صریحاً بہت زیادہ معمول (مفعول) کے طور پر آیا ہے۔ یا (عامل) کوئی محذوف فعل ہے جس پر پچھلی آیت کا مضمون دلالت کر رہا ہے' جیسے "وبدأ خلقكم إذ قال" (اور اس نے تمہاری تخلیق شروع کی جب کہا...)۔ اور اس صورت میں (جب محذوف فعل عامل ہو)' تو پورا جملہ "وَإِذْ قَالَ..." "خَلَقَ لَكُمْ" (جس نے تمہارے لیے پیدا کیا - آیت ۲۹ میں) پر معطوف ہے اور صلہ (اسم موصول الذی کا صلہ) کے حکم میں داخل ہے۔ اور معمر (نحوی) سے روایت ہے کہ "إِذْ" یہاں زائد ہے۔

تشریح:

مصنفؒ اس عبارت میں سورۃ البقرہ کی آیت : "وَإِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلَائِكَةِ إِنِّي جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً" (اور جب آپ کے رب نے فرشتوں سے کہا :یقیناً میں زمین میں ایک خلیفہ بنانے والا ہوں) کی تفسیر بیان کرتے ہیں۔ وہ اس آیت کو اللہ کی تیسری نعمت قرار دیتے ہیں جو تمام انسانوں کے لیے عام ہے، کیونکہ آدمؑ کی تخلیق، ان کا اکرام اور فرشتوں پر ان کی فضیلت کا حکم، ان کی تمام ذریت (اولاد) کے لیے انعام ہے۔ مصنفؒ اس کے بعد "إِذْ" (جب) کے نحوی پہلوؤں، اس کے استعمال، اور اس کے عامل (کس فعل سے متعلق ہے) پر گہرائی سے روشنی ڈالتے ہیں۔

"إِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلَائِكَةِ إِنِّي جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً" - ایک عمومی نعمت کا بیان:

**تعداد لنعمة ثالثة تعم الناس كلهم، فإن خلق آدم وإكرامه وتفضيله على ملائكته بأن أمرهم بالسجود له، إنعام يعم ذريته۔**

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ یہ آیت ایک تیسری نعمت کا شمار ہے جو تمام انسانوں کو عام ہے۔ کیونکہ آدمؑ کی تخلیق، ان کا اکرام (عزت دینا)، اور فرشتوں پر ان کی فضیلت (عظمت) اس طرح کہ اللہ نے انہیں (فرشتوں کو) آدمؑ کو سجدہ کرنے کا حکم دیا، یہ سب درحقیقت ایک ایسا انعام ہے جو ان کی تمام ذریت (اولاد) پر محیط ہے۔

"إِذْ" کا نحوی استعمال اور اس کی خصوصیات:

**وإذ :ظرف وضع لزمان نسبة ماضية وقع فيه أخرى، كما وضع إذا لزمان نسبة مستقبلة يقع فيه أخرى**

"إِذْ" (جب) :یہ ایسا ظرف (وقت کا ظرف) ہے جسے ایسے ماضی کے زمانے کے لیے وضع کیا گیا ہے جس میں ایک نسبت (واقعہ) کے ساتھ دوسری نسبت (واقعہ) بھی واقع ہوئی ہو۔ اسی طرح "إِذَا" کو مستقبل کے زمانے کے لیے وضع کیا گیا ہے جس میں ایک نسبت کے ساتھ دوسری نسبت بھی واقع ہوگی۔ اسی وجہ سے ان دونوں (إذ اور إذا) کو جملوں کی طرف مضاف کرنا ضروری ہے، جیسے مکانی ظرف "حیث" (جہاں) جملوں کی طرف مضاف ہوتا ہے۔ اور ان دونوں کو موصولات سے مشابہت کی بنا پر مبنی (غیر متغیر) بنایا گیا ہے۔ ان دونوں کو تعلیل (سبب بیان کرنے) اور مجازات (بدلہ/شرط و جزا) کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ اور ان دونوں کا محلِ اعراب ہمیشہ ظرفیت کی وجہ سے نصب ہوتا ہے، کیونکہ یہ دونوں ایسے ظروف ہیں جو غیر متصرف (اپنی حالت نہ بدلنے والے) ہیں جیسا کہ ہم نے ذکر کیا۔

"إِذْ" کے عامل (جس فعل سے متعلق ہے) کی وضاحت:

**وأما قوله تعالى :واذكر أخا عاد إذ أنذر قومه بالأحقاف ونحوه، فعلى تأويل :اذكر الحادث إذ كان كذا، فحذف الحادث وأقيم الظرف مقامه، وعامله في الآية قالوا،**

دوسری آیات میں "إِذْ" کا استعمال :اور اللہ تعالیٰ کا فرمان : "وَاذْكُرْ أَخَا عَادٍ إِذْ أَنذَرَ قَوْمَهُ بِالْأَحْقَافِ" (اور عاد کے بھائی (ہود) کو یاد کرو جب اس نے اپنی قوم کو احقاف میں ڈرایا) اور اس جیسی دیگر آیات کا معنی یہ ہے :"اس واقعے کو یاد کرو جب ایسا ہوا"۔ تو یہاں "الحادث" (واقعہ) کو حذف کر دیا گیا اور ظرف (إذ) کو اس کی جگہ قائم کر دیا گیا۔

زیرِ بحث آیت میں "إِذْ" کا عامل:

اس (زیر بحث) آیت میں "إذ" کا عامل "قالوا" (انہوں نے کہا) ہے (یعنی وہ واقعہ یاد کرو جب انہوں نے کہا)۔ یا یہ "اذکر" (یاد کرو) ہے اس تاویل پر جو ذکر کی گئی' کیونکہ یہ (اذکر) قرآن میں بہت کثرت سے صراحتاً اس کا معمول (مفعول) بن کر آیا ہے۔ یا یہ ایک مضمر (چھپا ہوا فعل) ہے جس پر پچھلی آیت کا مفہوم دلالت کرتا ہے' جیسے: "وبدأ خلقکم إذ قال" (اور اس نے تمہاری تخلیق کا آغاز کیا جب اس نے کہا)۔ اور اس صورت میں (یعنی جب عامل مضمر ہو)' تو یہ جملہ "خلق لکم" (تمہارے لیے پیدا کیا) پر معطوف ہے اور صلے (جملہ اسمیہ) کے حکم میں داخل ہے۔ وعن معمر أنه مزید۔ اور معمر سے روایت ہے کہ یہ (إذ) زائد ہے (یعنی صرف تاکید کے لیے ہے اور اس کا کوئی خاص عامل نہیں)۔

فرشتے: حقیقت اور کردار

والملائكة جمع ملأك على الأصل كالشمائل جمع شمأل، والتاء لتأنيث الجمع، وهو مقلوب مألك من الألوكة وهي: الرسالة، لأنهم وسائط بين الله تعالى، وبين الناس، فهم رسل الله- أو كالرسل إليهم- واختلف العقلاء في حقيقتهم بعد اتفاقهم على أنها ذوات موجودة قائمة بأنفسها- فذهب أكثر المسلمين إلى أنها أجسام لطيفة قادرة على التشكل بأشكال مختلفة، مستدلين بأن الرسل كانوا يرونهم كذلك- وقالت طائفة من النصارى :هي النفوس الفاضلة البشرية المفارقة للأبدان- وزعم الحكماء أنهم جواهر مجردة مخالفة للنفوس الناطقة في الحقيقة، منقسمة إلى قسمين :قسم شأنهم الاستغراق في معرفة الحق جل جلاله والتنزه عن الاشتغال بغيره، كما وصفهم في محكم تنزيله فقال تعالى :يُسَبِّحُونَ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ لَا يَفْتُرُونَ وهم العليون والملائكة المقربون- وقسم يُدَبِّرُ الأمر مِنَ السماء إلى الأرض على ما سبق به القضاء وجرى به القلم الإلهي لَا يَعْصُونَ اللَّهَ مَا أَمَرَهُمْ وَيَفْعَلُونَ مَا يُؤْمَرُونَ وهم المدبرات أمراً، فمنهم سماوية، ومنهم أرضية، على تفصيل أثبته في كتاب الطوالع-

والمقول لهم :الملائكة كلهم لعموم اللفظ وعدم المخصص، وقيل ملائكة الأرض، وقيل إبليس ومن كان معه في محاربة الجن، فإنه تعالى أسكنهم في الأرض أولاً فأفسدوا فيها، فبعث إليهم إبليس في جند من الملائكة فدمرهم وفرقهم في الجزائر والجبال-

ترجمہ:

اور الملائكة (فرشتے) جمع ہے ملأك کی اصل پر' جیسے الشمائل جمع ہے شمأل کی۔ اور تاء (لفظ کے آخر میں) جمع کو مؤنث بنانے کے لیے ہے۔ اور یہ (ملأك) مألك کا مقلوب (حروف کی ترتیب بدلی ہوئی صورت) ہے' جو الألوكة سے نکلا ہے' اور وہ ہے :الرسالة (پیغام)۔ کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ اور لوگوں کے درمیان وسائط (واسطے) ہیں' پس وہ اللہ کے رسول ہیں۔ یا (انبیائے کرام) کی طرف بھیجے گئے رسولوں کی مانند ہیں۔ اور عقلمندوں (اہل دانش) نے ان کی حقیقت کے بارے میں اختلاف کیا ہے' باوجود اس کے کہ ان کا اس بات پر اتفاق ہے کہ وہ موجود ہستیاں ہیں جو بذاتِ خود قائم ہیں۔ پس اکثر مسلمانوں کا مسلک یہ ہے کہ وہ لطیف جسم ہیں جو مختلف شکلیں اختیار کرنے پر قادر ہیں۔ اس پر وہ اس بات سے دلیل پکڑتے ہیں کہ رسول انہیں اسی طرح (مختلف شکلوں میں) دیکھتے تھے۔ اور عیسائیوں کے ایک گروہ نے کہا :وہ (فرشتے) جسموں سے جدا ہونے والی نیک انسانی روحیں ہیں۔ اور حکماء (فلاسفہ) نے دعویٰ کیا کہ وہ مجرد جوہر (ایسی ہستیاں جن کا تعلق مادے سے نہیں) ہیں جو حقیقت میں ناطق (بولنے والی/عقلی) روحوں سے مختلف ہیں۔ یہ (حکماء کے نزدیک) دو قسموں میں منقسم ہیں :ایک قسم وہ ہے جن کا کام اللہ (حق) کی معرفت میں ڈوبا رہنا اور اس کے سوا کسی اور چیز میں مشغول

ہونے سے پاک رہنا ہے۔ جیسا کہ اس (اللہ) نے اپنے محکم (مضبوط) کلام میں ان کا وصف بیان کیا' پس اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "وہ رات دن تسبیح کرتے رہتے ہیں اور سستی نہیں کرتے" (سورۃ الانبیاء آیت ۲۰)۔ اور یہی وہ علّیون (بلند ترین ہستیاں) اور مقرّب فرشتے ہیں۔اور دوسری قسم وہ ہے جو آسمان سے زمین تک (اللہ کے) امر (حکم/معاملات) کی تدبیر کرتے ہیں' اس چیز پر جو قضاء (فیصلہ) کے طور پر سبقت لے گئی اور قلم الٰہی سے جاری ہو گئی۔ "وہ اللہ کی نافرمانی نہیں کرتے جس چیز کا وہ انہیں حکم دیتا ہے اور وہی کرتے ہیں جس کا انہیں حکم دیا جاتا ہے" (سورۃ التحریم آیت ۶)۔ اور یہی وہ مُدبِّراتُ اَمرًا (امور کی تدبیر کرنے والے) ہیں۔ پس ان میں سے بعض آسمانی ہیں اور بعض زمینی' اس تفصیل پر جو (مفسر) نے اپنی کتاب "الطوالع" میں ثابت کی ہے۔اور (آیت میں) جن سے خطاب کیا گیا ہے' وہ تمام فرشتے ہیں' لفظ (الملائکۃ) کی عمومیت کی وجہ سے اور کوئی خاص کرنے والی چیز (مخصص) نہ ہونے کی بنا پر۔اور کہا گیا ہے (ایک قول یہ ہے کہ) مراد زمین کے فرشتے ہیں۔اور کہا گیا ہے (ایک اور قول یہ ہے کہ) مراد ابلیس اور جو جنوں سے جنگ میں اس کے ساتھ تھے۔ پس بیشک اللہ تعالیٰ نے پہلے انہیں زمین میں بسایا' پس انہوں نے اس میں فساد پھیلایا۔ تو اس نے ان کی طرف ابلیس کو فرشتوں کے ایک لشکر کے ساتھ بھیجا' پس اس نے انہیں ہلاک کیا اور انہیں جزیروں اور پہاڑوں میں بکھیر دیا۔

تشریح:

مصنفؒ اس عبارت میں لفظ "المَلَائِکَۃ" (فرشتے) کی لغوی تحقیق' ان کی حقیقت کے بارے میں عقلمندوں کے مختلف اقوال' اور ان کی اقسام پر تفصیلی بحث کرتے ہیں۔ وہ اس بات پر روشنی ڈالتے ہیں کہ فرشتے کیا ہیں اور ان کے کیا فرائض ہیں۔

"مَلَائِکَۃ" کی لغوی تحقیق اور اشتقاق:

وَالْمَلَائِكَةُ جَمْعُ مَلْأَكٍ عَلَى الْأَصْلِ كَالشَّمَائِلِ جَمْعِ شَمْأَلٍ، وَالتَّاءُ لِتَأْنِيثِ الْجَمْعِ. وَهُوَ مَقْلُوبُ مَأْلَكٍ مِنَ الْأَلُوكَةِ وَهِيَ الرِّسَالَةُ، لِأَنَّهُمْ وَسَائِطُ بَيْنَ اللهِ تَعَالَى، وَبَيْنَ النَّاسِ، فَهُمْ رُسُلُ اللهِ. أَوْ كَالرُّسُلِ إِلَيْهِمْ۔

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ "المَلَائِکَۃ" (فرشتے) اصل میں "مَلأَک" کی جمع ہے' جیسے "شَمَائِل" کی جمع "شَمْأَل" ہے۔اور اس میں جو "تاء" ہے وہ جمع کی تانیث (مونث) کے لیے ہے۔ یہ لفظ "مَألَک" کا مقلوب (الٹا) ہے' جو "الأَلُوکَۃ" سے ماخوذ ہے' اور "الأَلُوکَۃ" کا معنی "رسالت" (پیغام رسانی) ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ فرشتے اللہ تعالیٰ اور لوگوں کے درمیان واسطے ہوتے ہیں' لہٰذا وہ اللہ کے رسول ہیں۔ یا وہ ایسے ہیں جیسے اللہ کی طرف (لوگوں کی طرف) بھیجے ہوئے رسول۔

فرشتوں کی حقیقت کے بارے میں اقوال:

وَاخْتَلَفَ الْعُقَلَاءُ فِي حَقِيقَتِهِمْ بَعْدَ اتِّفَاقِهِمْ عَلَى أَنَّهَا ذَوَاتٌ مَوْجُودَةٌ قَائِمَةٌ بِأَنْفُسِهَا۔

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ عقلمندوں (مفکرین) نے ان (فرشتوں) کی حقیقت کے بارے میں اختلاف کیا ہے' اس بات پر اتفاق کے باوجود کہ وہ موجودہ اور بالنفس ہستیاں ہیں۔

اکثر المسلمین (اکثر مسلمان):

فَذَهَبَ أَكْثَرُ الْمُسْلِمِينَ إِلَى أَنَّهَا أَجْسَامٌ لَطِيفَةٌ قَادِرَةٌ عَلَى التَّشَكُّلِ بِأَشْكَالٍ مُخْتَلِفَةٍ، مُسْتَدِلِّينَ بِأَنَّ الرُّسُلَ كَانُوا يَرَوْنَهُمْ كَذَلِكَ۔

اکثر مسلمانوں کا مذہب یہ ہے کہ فرشتے لطیف (باریک) اجسام ہیں جو مختلف شکلوں میں بدلنے کی قدرت رکھتے ہیں۔ وہ اس بات سے

دلیل لیتے ہیں کہ رسولوں نے انہیں اسی طرح (مختلف اشکال میں) دیکھا ہے۔

**طائفۃ من النصاری (نصاریٰ کی ایک جماعت):**

وَقَالَتْ طَائِفَةٌ مِنَ النَّصَارَى :هِيَ النُّفُوسُ الْفَاضِلَةُ الْبَشَرِيَّةُ الْمُفَارِقَةُ لِلْأَبْدَانِ۔

نصاریٰ کی ایک جماعت نے کہا :وہ (فرشتے) نیک بشری روحیں ہیں جو اجسام سے جدا ہو چکی ہیں۔

**الحکماء (فلاسفہ):**

وَزَعَمَ الْحُكَمَاءُ أَنَّهُمْ جَوَاهِرُ مُجَرَّدَةٌ مُخَالِفَةٌ لِلنُّفُوسِ النَّاطِقَةِ فِي الْحَقِيقَةِ، مُنْقَسِمَةٌ إِلَى قِسْمَيْنِ۔

اور فلاسفہ کا دعویٰ ہے کہ وہ مجرد (غیر مادی) جوہر ہیں جو حقیقت میں ناطق (بولنے والی) روحوں سے مختلف ہیں۔ وہ دو اقسام میں منقسم ہیں۔فرشتوں کی اقسام (فلاسفہ کے نزدیک)

**قسم الاستغراق (حق کی معرفت میں مستغرق):**

قِسْمٌ شَأْنُهُمُ الِاسْتِغْرَاقُ فِي مَعْرِفَةِ الْحَقِّ جَلَّ جَلَالُهُ وَالتَّنَزُّهُ عَنِ الِاشْتِغَالِ بِغَيْرِهِ، كَمَا وَصَفَهُمْ فِي مُحْكَمِ تَنْزِيلِهِ فَقَالَ تَعَالَى :"يُسَبِّحُونَ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ لَا يَفْتُرُونَ" وَهُمُ الْعِلِّيُّونَ وَالْمَلَائِكَةُ الْمُقَرَّبُونَ۔

ایک قسم وہ ہے جن کا کام حق تعالیٰ کی معرفت میں مستغرق رہنا اور اس کے علاوہ کسی اور چیز میں مشغول ہونے سے پاک رہنا ہے۔ جیسا کہ اللہ نے اپنی محکم کتاب میں ان کی صفت بیان فرمائی :"وہ رات دن تسبیح کرتے ہیں اور تھکتے نہیں"۔ یہ "علّیون" (اعلیٰ مقام والے) اور "مقرب فرشتے" ہیں۔

**قسم التدبیر (امور کائنات کا انتظام کرنے والے):**

وَقِسْمٌ يُدَبِّرُ الْأَمْرَ مِنَ السَّمَاءِ إِلَى الْأَرْضِ عَلَى مَا سَبَقَ بِهِ الْقَضَاءُ وَجَرَى بِهِ الْقَلَمُ الْإِلَهِيُّ "لَا يَعْصُونَ اللَّهَ مَا أَمَرَهُمْ وَيَفْعَلُونَ مَا يُؤْمَرُونَ" وَهُمُ الْمُدَبِّرَاتُ أَمْرًا، فَمِنْهُمْ سَمَاوِيَّةٌ، وَمِنْهُمْ أَرْضِيَّةٌ، عَلَى تَفْصِيلٍ أَثْبَتُّهُ فِي كِتَابِ الطَّوَالِعِ۔

دوسری قسم وہ ہے جو آسمان سے زمین تک (اللہ کے) امر کا انتظام کرتے ہیں، اس کے مطابق جو قضا پہلے سے گزر چکی ہے اور جس کے مطابق قلمِ الٰہی جاری ہو چکا ہے۔ "وہ اللہ کی نافرمانی نہیں کرتے جو انہیں حکم دیتا ہے اور وہی کرتے ہیں جو انہیں حکم دیا جاتا ہے"۔ اور یہی "المدبرات أمرا" (امور کا انتظام کرنے والے) ہیں۔ ان میں سے کچھ آسمانی (سماویہ) ہیں اور کچھ زمینی (ارضیہ)، اس تفصیل کے ساتھ جو میں نے اپنی کتاب "الطوالع" میں ثابت کی ہے۔

**"المقول لہم الملائکۃ" - خطاب کس کو تھا؟**

وَالْمَقُولُ لَهُمْ :الْمَلَائِكَةُ كُلُّهُمْ لِعُمُومِ اللَّفْظِ وَعَدَمِ الْمُخَصِّصِ،

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ جن سے (خلافتِ آدم کے بارے میں) یہ بات کہی گئی تھی، وہ تمام فرشتے تھے، کیونکہ لفظ عام ہے اور کوئی مخصص (خاص کرنے والا) موجود نہیں ہے۔

وَقِيلَ مَلَائِكَةُ الْأَرْضِ،

اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ وہ زمین کے فرشتے تھے۔

وَقِيلَ إِبْلِيسَ وَمَنْ كَانَ مَعَهُ فِي مُحَارَبَةِ الْجِنِّ، فَإِنَّهُ تَعَالَى أَسْكَنَهُمْ فِي الْأَرْضِ أَوَّلًا فَأَفْسَدُوا فِيهَا، فَبَعَثَ إِلَيْهِمْ إِبْلِيسَ

فِي جُنْدٍ مِنَ الْمَلَائِكَةِ فَدَمَّرَهُمْ وَفَرَّقَهُمْ فِي الْجَزَائِرِ وَالْجِبَالِ۔

اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ وہ ابلیس اور وہ لوگ تھے جو اس کے ساتھ جنات سے لڑائی میں تھے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے انہیں پہلے زمین پر بسایا تھا تو انہوں نے اس میں فساد برپا کیا' چنانچہ اللہ نے ان کی طرف ابلیس کو فرشتوں کے ایک لشکر کے ساتھ بھیجا تو اس نے انہیں تباہ کر دیا اور انہیں جزیروں اور پہاڑوں میں منتشر کر دیا۔

خلیفہ کا تعین : معنی' مقصود اور حکمت

وجاعل :من جعل الذي له مفعولان وهما في الأرض خليفة أعمل فيهما، لأنه بمعنى المستقبل ومعتمد على مسند إليه. ويجوز أن يكون بمعنى خالق. والخليفة من يخلف غيره وينوب منابه، والهاء فيه للمبالغة، والمراد به آدم عليه الصلاة والسلام لأنه كان خليفة الله في أرضه، وكذلك كل نبي استخلفهم الله في عمارة الأرض وسياسة الناس وتكميل نفوسهم وتنفيذ أمره فيهم، لا لحاجة به تعالى إلى من ينوبه، بل لقصور المستخلف عليه عن قبول فيضه، وتلقي أمره بغير وسط، ولذلك لم يستنبئ ملكا كما قال الله تعالى :ولو جعلناه ملكا لجعلناه رجلا ألا ترى أن الأنبياء لما فاقت قوتهم، واشتعلت قريحتهم بحيث يكاد زيتها يضيء ولو لم تمسسه نار، أرسل إليهم الملائكة ومن كان منهم أعلى رتبة كلمه بلا واسطة، كما كلم موسى عليه السلام في الميقات، ومحمدا صلى الله عليه وسلم ليلة المعراج، ونظير ذلك في الطبيعة أن العظم لما عجز عن قبول الغذاء من اللحم لما بينهما من التباعد، جعل الباري تعالى بحكمته بينهما الغضروف المناسب لهما ليأخذ من هذا ويعطي ذلك. أو خليفة من سكن الأرض قبله، أو هو وذريته لأنهم يخلفون من قبلهم، أو يخلف بعضهم بعضا. وإفراد اللفظ :إما للاستغناء بذكره عن ذكر بنيه كما استغني بذكر أبي القبيلة في قولهم :مضر وهاشم. أو على تأويل من يخلفكم، أو خلفا يخلفكم. وفائدة قوله تعالى هذا للملائكة، تعليم المشاورة، وتعظيم شأن المجعول، بأن بشر عز وجل بوجود سكان ملكوته، ولقبه بالخليفة قبل خلقه، وإظهار فضله الراجح على ما فيه من المفاسد بسؤالهم، وجوابه وبيان أن الحكمة تقتضي إيجاد ما يغلب خيره، فإن ترك الخير الكثير لأجل الشر القليل شر كثير إلى غير ذلك.

ترجمہ:

اور جَاعِلٌ (بنانے والا/رکھنے والا) :یہ "جَعَلَ" (بنایا/رکھا) سے اسم فاعل ہے جو دو مفعول لیتا ہے' اور وہ (دو مفعول) فِي الْأَرْضِ (زمین میں) اور خَلِيفَةً (خلیفہ) ہیں۔ ان دونوں میں اس نے عمل کیا (یعنی یہ اس کے مفعول ہیں) 'کیونکہ یہ مستقبل کے معنی میں ہے اور ایک مُسْنَدٌ إِلَيْهِ (جس کی طرف کوئی چیز منسوب ہو' یعنی ضمیر انا جو اِنِّی میں ہے) پر منحصر ہے۔ اور یہ بھی جائز ہے کہ یہ خَالِقٌ (پیدا کرنے والا) کے معنی میں ہو۔ اور الْخَلِيفَةُ (خلیفہ/جانشین) وہ ہے جو دوسرے کی جگہ لے اور اس کا نائب بنے۔ اور اس میں جو ہاء (تائے تانیث) ہے وہ مبالغہ (زور) کے لیے ہے۔ اور اس سے مراد آدم علیہ الصلاۃ والسلام ہیں' کیونکہ وہ زمین میں اللہ کے خلیفہ تھے' اور اسی طرح ہر وہ نبی جسے اللہ نے زمین کی آبادی (عمارة) 'لوگوں کی سیاست (انتظام و حکومت) 'ان کے نفوس کی تکمیل' اور ان میں اپنے حکم کو نافذ کرنے کے لیے اپنا خلیفہ بنایا۔ یہ اس کی (اللہ کی) کسی حاجت کی بناء پر نہیں کہ کوئی اس کا نائب بنے' بلکہ جس پر خلافت قائم کی گئی ہے (یعنی دیگر مخلوقات یا خود انسان) اس کے فیض کو قبول کرنے اور اس کے حکم کو بغیر واسطے کے حاصل کرنے میں کمی کی بناء پر ہے۔ اور اسی لیے اللہ نے کسی فرشتے کو نبی (خلیفہ) نہیں بنایا' جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا :"اور اگر ہم اسے فرشتہ بناتے تو یقیناً ہم اسے مرد ہی بناتے"

(سورۃ الانعام آیت ۹)۔ کیا تم نہیں دیکھتے کہ جب انبیاء کی قوت بڑھ گئی' اور ان کی طبیعت ایسی روشن ہوئی کہ "گویا اس کا تیل بغیر آگ لگے ہی چمکنے لگے" (اشارہ سورۃ النور آیت ۳۵ کی طرف)' تو اللہ نے ان کی طرف فرشتوں کو بھیجا؟ اور ان میں سے جو بلند رتبے والے تھے' ان سے بلا واسطہ کلام کیا' جیسا کہ موسیٰ علیہ السلام سے میقات پر کلام کیا' اور محمد ﷺ سے شب معراج میں۔ اور اس کی نظیر (مثال) طبیعت میں یہ ہے کہ جب ہڈی (العظم) اپنے اور گوشت (اللحم) کے درمیان دوری کی وجہ سے گوشت سے غذا قبول کرنے سے عاجز آ گئی' تو اللہ تعالیٰ نے اپنی حکمت سے ان دونوں کے درمیان مناسب عضروف (نرم ہڈی) کو رکھا' تاکہ وہ (عضروف) اس سے (گوشت سے) لے اور اس (ہڈی) کو دے۔ یا خَلِیفَۃً سے مراد وہ ہے جو اس (آدم) سے پہلے زمین میں آباد تھا (یعنی جن)' (پس آدم ان کا خلیفہ ہوا)۔ یا مراد وہ (آدم) اور اس کی ذریت ہے' کیونکہ وہ اپنے سے پہلے والوں کے جانشین ہیں' یا ان (ذریت) میں سے بعض بعض کے جانشین ہیں۔ اور لفظ کو مفرد (خلیفۃ) لانے کا فائدہ : یا تو اس (آدم) کا ذکر کر کے اس کی اولاد کا ذکر کرنے سے بے نیاز ہونا ہے' جیسا کہ قبیلے کے باپ (مضر یا ہاشم) کا ذکر کر کے پوری قبیلے کا ذکر کرنے سے بے نیاز ہو جاتے ہیں۔ یا اس تاویل پر کہ (میں بنانے والا ہوں) ایسے شخص کو جو تم (جنوں / پچھلی مخلوق) کا جانشین ہو' یا ایسے جانشینوں کو جو تم (ذریت) کے جانشین ہوں۔ اور اللہ تعالیٰ کا فرشتوں سے یہ بات کہنے کا فائدہ (حکمت) : (انسانوں کو) مشورہ کرنے کی تعلیم دینا ہے۔ اور بنائے جانے والے (آدم) کے مرتبے کو بلند کرنا ہے' اس طرح کہ اللہ عزوجل نے اپنی مملکت کے باشندوں کی موجودگی کی خوشخبری دی' اور اسے پیدا کرنے سے پہلے ہی خلیفہ کا لقب دیا۔ اور فرشتوں کے سوال اور اس کے جواب کے ذریعے ان (انسانوں) کے زیادہ فضیلت والے ہونے کو ظاہر کرنا ہے' باوجود اس کے کہ ان میں فساد کا پہلو ہے۔ اور یہ بیان کرنا ہے کہ حکمت اس چیز کو وجود میں لانے کا تقاضا کرتی ہے جس کی بھلائی غالب ہو' پس بیشک کم برائی کی وجہ سے بہت زیادہ بھلائی کو ترک کرنا ایک بہت بڑی برائی ہے' اور اس کے علاوہ بھی بہت سے فوائد ہیں۔

تشریح:

مصنفؒ اس عبارت میں اللہ تعالیٰ کے فرمان "إِنِّي جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً" (یقیناً میں زمین میں ایک خلیفہ بنانے والا ہوں) میں لفظ "جَاعِلٌ" (بنانے والا) اور "خَلِیفَۃً" (خلیفہ) کی نحوی اور لغوی وضاحت کرتے ہیں۔ وہ آدم علیہ السلام اور ان کی ذریت کی خلافت کے مقاصد اور اس کے پیچھے پنہاں حکمتوں کو تفصیل سے بیان کرتے ہیں' نیز فرشتوں کو یہ بات بتانے کی بلاغی افادیت پر بھی روشنی ڈالتے ہیں۔

"جاعل" کا نحوی استعمال اور معنی:

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ "جَاعِلٌ" (بنانے والا) فعل "جعل" سے ہے جو دو مفعول لیتا ہے۔ اس آیت میں اس نے "فی الارض" (زمین میں) اور "خلیفہ" (جانشین) دونوں میں عمل کیا ہے' کیونکہ یہ مستقبل کے معنی میں ہے اور ایک مسند الیہ (جس کی طرف نسبت کی گئی ہے) پر اعتماد کر رہا ہے۔ یہ بھی جائز ہے کہ "جاعل" کا معنی "خالق" (پیدا کرنے والا) ہو۔

"خلیفہ" کا مفہوم اور اس کی حکمت:

الخَلِیفَۃُ : وہ شخص جو کسی دوسرے کے بعد آئے اور اس کی جگہ لے۔ اس میں جو "ہاء" (ۃ) ہے وہ مبالغہ (زیادتی) کے لیے ہے۔ اس سے مراد آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں' کیونکہ وہ زمین پر اللہ کے خلیفہ تھے۔ اور اسی طرح ہر وہ نبی اللہ کا خلیفہ تھا جسے اللہ نے زمین کی آباد کاری' لوگوں کی سیاست (انتظام)' ان کے نفوس کو مکمل کرنے' اور ان میں اپنے احکامات نافذ کرنے کے لیے اپنا نائب بنایا۔ یہ خلافت اس

لیے نہیں تھی کہ اللہ تعالیٰ کو کسی نائب کی ضرورت ہے' بلکہ مخلوق کی اس کمی کی وجہ سے تھی کہ وہ اللہ کے فیض کو براہِ راست قبول کرنے اور اس کے حکم کو بغیر کسی واسطے کے لینے سے قاصر تھی۔ اسی وجہ سے اللہ نے کسی فرشتے کو نبی نہیں بنایا' جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا

"وَلَوْ جَعَلْنَاهُ مَلَكًا لَّجَعَلْنَاهُ رَجُلًا"

(اور اگر ہم اسے فرشتہ بناتے تو اسے (بھی) مرد کی صورت میں ہی بناتے۔) کیا تم نہیں دیکھتے کہ جب انبیاء کی قوتیں بہت بڑھ گئیں اور ان کی ذہانت اس قدر روشن ہو گئی کہ قریب تھا کہ اس کا تیل خود ہی چمک اٹھے اگرچہ اسے آگ نہ بھی چھوئے (یعنی ان کا فہم اس قدر کامل ہو گیا)' تو اللہ نے ان کی طرف فرشتوں کو بھیجا۔ اور ان میں سے جو (نبی) اعلیٰ مرتبے کے تھے' اللہ نے ان سے بغیر کسی واسطے کے کلام کیا' جیسا کہ موسیٰ علیہ السلام سے میقات میں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے شبِ معراج مین کلام کیا۔ اس کی نظیر طبیعت میں بھی ہے: جب ہڈی گوشت سے غذا قبول کرنے سے عاجز آگئی ان کے درمیان دوری کی وجہ سے' تو اللہ تعالیٰ نے اپنی حکمت سے ان کے درمیان عضروف (نرم ہڈی) کو بنایا جو دونوں کے لیے مناسب تھا تاکہ یہ گوشت سے لے اور اسے (ہڈی کو) دے۔

**"خلیفہ" کی دیگر تعبیرات اور لفظ کی انفرادیت:**

یا (خلیفہ سے مراد) وہ شخص ہے جو زمین پر اس سے پہلے رہنے والوں کا جانشین ہو' یا وہ (آدمؑ) اور ان کی ذریت (اولاد) ہیں' کیونکہ وہ اپنے سے پہلوں کی جانشینی کرتے ہیں' یا ان میں سے بعض بعض کے جانشین ہوتے ہیں۔

**لفظ "خلیفہ" کو واحد (انفرادی) لانے کی وجہ :**

یا تو اس لیے کہ اس کے ذکر سے اس کی اولاد کا ذکر بھی شامل ہو جاتا ہے' جیسا کہ قبیلے کے باپ (جد) کا نام لے کر پورے قبیلے کا ذکر کیا جاتا ہے جیسے لوگ "مضر" اور "ہاشم" کہتے ہیں۔ یا اس کی تاویل "من یخلفکم" (جو تمہارا جانشین بنے گا)' یا "خلفا یخلفکم" (ایسا جانشین جو تمہارا جانشین بنے گا) کے طور پر ہے۔

**فرشتوں کو یہ بات بتانے کا فائدہ:**

اور اللہ تعالیٰ کا یہ بات فرشتوں کو بتانے کا فائدہ یہ تھا: مشاورت کی تعلیم :لوگوں کو مشاورت (مشورہ کرنے) کی تعلیم دینا۔

**خلیفہ کی شان کا تعظیم :**

جس ہستی کو خلیفہ بنایا جا رہا ہے' اس کے شان و رتبے کو بلند کرنا' اس طرح کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ملکوت (آسمانوں و زمین) کے باشندوں (فرشتوں) کو انساں کے وجود کی بشارت دی' اور اسے پیدا کرنے سے پہلے ہی "خلیفہ" کا لقب دیا۔

**فضیلت کا اظہار :**

انسان کی اس فضیلت کو ظاہر کرنا جو ان (فرشتوں کے) سوالات اور (اللہ کے) جواب سے مزید واضح ہوتی ہے' حالانکہ اس میں (انسانوں کے وجود میں) فسادات بھی ہیں۔ حکمت کا بیان :یہ بیان کرنا کہ حکمت اسی بات کا تقاضا کرتی ہے کہ ایسی چیز (انسان) کو وجود دیا جائے جس کی خیر غالب ہو' کیونکہ بہت زیادہ خیر کو تھوڑی سی برائی کی وجہ سے چھوڑ دینا بہت بڑی برائی ہے۔ دیگر فوائد :اور اس کے علاوہ دیگر فوائد (بھی اس بیان میں مضمر تھے)۔

**فرشتوں کا سوال :حکمت کا استفسار**

قالوا أتجعل فيها من يفسد فيها ويسفك الدماء تعجب من أن يستخلف لعمارة الأرض وإصلاحها من يفسد فيها، أو يستخلف مكان أهل الطاعة أهل المعصية، واستكشاف عما خفي عليهم من الحكمة التي بهرت تلك المفاسد وألغتها، واستخبار عما يرشدهم ويزيح شبهتهم كسؤال المتعلم معلمه عما يختلج في صدره، وليس باعتراض على الله تعالى جلت قدرته، ولا طعن في بني آدم على وجه الغيبة، فإنهم أعلى من أن يظن بهم ذلك لقوله تعالى: بل عباد مكرمون لا يسبقونه بالقول وهم بأمره يعملون وإنما عرفوا ذلك بإخبار من الله تعالى، أو تلق من اللوح، أو استنباط عما ركز في عقولهم أن العصمة من خواصهم، أو قياس لأحد الثقلين على الآخر. والسفك والسبك والسفح والشن أنواع من الصب، فالسفك يقال في الدم والدمع، والسبك في الجواهر المذابة، والسفح في الصب من أعلى، والشن في الصب من فم القربة ونحوها، وكذلك السن، وقرئ «يسفك» على البناء للمفعول، فيكون الراجع إلى من، سواء جعل موصولا أو موصوفا محذوفا، أي: يسفك الدماء فيهم.

ترجمہ:

قَالُوا أَتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ يُفْسِدُ فِيهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَاءَ (انہوں نے کہا: کیا تو اس میں ایسے شخص کو بنائے گا جو اس میں فساد کرے اور خون بہائے؟) 'یہ تعجب ہے کہ زمین کی آبادی اور درستی کے لیے ایسے شخص کو خلیفہ بنایا جائے جو اس مین فساد کرے' یا اطاعت گزاروں کی جگہ نافرمانی کرنے والوں کو خلیفہ بنایا جائے۔ اور یہ اس حکمت کے بارے میں استفسار (دریافت) ہے جو ان سے پوشیدہ تھی' وہ حکمت جس نے ان مفاسد کو مغلوب کر دیا اور ان کی حیثیت ختم کر دی۔ اور یہ اس چیز کے بارے میں رہنمائی اور شبہات کو دور کرنے والا استفسار ہے جو انہیں راہ دکھائے' جیسے علم سیکھنے والا اپنے معلم سے اس چیز کے بارے میں سوال کرتا ہے جو اس کے دل میں خلش پیدا کرے۔ اور یہ (سوال) اللہ تعالیٰ پر جس کی قدرت بلند ہے' اعتراض نہیں ہے۔ اور نہ ہی یہ بنی آدم پر غیبت کے طور پر طعن ہے۔ پس بیشک وہ (فرشتے) اس سے بلند و بالا ہیں کہ ان سے ایسا گمان کیا جائے۔ اللہ تعالیٰ کے فرمان کی بناپر: "بلکہ وہ مکرم بندے ہیں' وہ بات میں اس (اللہ) پر سبقت نہیں کرتے اور وہ اس کے حکم پر عمل کرتے ہیں" (سورۃ الانبیاء آیت ۲۶-۲۷)۔ اور انہوں نے یہ (فساد و خونریزی کا علم) صرف اللہ تعالیٰ کی خبر دینے سے جانا۔ یا لوح محفوظ سے حاصل کیا۔ یا اس چیز سے استنباط (نتیجہ اخذ) کر کے جو ان کی عقلوں میں ودیعت تھی کہ گناہ سے معصوم ہونا ان کی خصوصیت ہے۔ یا دو ثقلین (انسان اور جن) میں سے ایک کو دوسرے پر قیاس کر کے (یعنی جنوں کے فساد سے انسانوں کا اندازہ لگایا)۔ اور السَّفْكُ' السَّبْكُ' السَّفْحُ اور الشَّنُّ یہ سب ڈالنے (الصب) کی قسمیں ہیں۔ السَّفْكُ خون اور آنسوؤں کے لیے بولا جاتا ہے۔ السَّبْكُ پگھلی ہوئی دھاتوں/جوہروں کے لیے۔ السَّفْحُ اونچائی سے ڈالنے کے لیے۔ اور الشَّنُّ مشکیزے وغیرہ کے منہ سے ڈالنے کے لیے' اسی طرح السن بھی (مشکیزے کا منہ)۔ اور قراءت کیا گیا ہے "يُسْفَكُ" (وہ بہائے گا - معلوم) کو بنا بر مفعول (يُسْفَكُ - بہایا جائے گا) پر۔ پس (اس قراءت میں) جو لفظ "مَن" (جو شخص) کی طرف راجع (مفعول) ہے' خواہ وہ اسم موصول ہو یا محذوف موصوف کے ساتھ ہو' وہ یہ ہے کہ: ان (لوگوں) میں خون بہایا جائے گا۔

تشریح:

مصنفؒ اس عبارت میں فرشتوں کے اس سوال: "قَالُوا أَتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ يُفْسِدُ فِيهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَاءَ" (انہوں نے کہا: کیا تو اس میں ایسے کو بنائے گا جو اس میں فساد کرے اور خون بہائے؟) کی تشریح کرتے ہیں۔ وہ اس سوال کی نوعیت کو واضح کرتے ہیں کہ یہ اعتراض یا تنقید

نہیں، بلکہ حکمتِ الٰہی کو جاننے اور اپنے شکوک و شبہات کو دور کرنے کی ایک تعلیمی کوشش تھی، نیز اس سوال کے پیچھے فرشتوں کی معلومات کے ذرائع پر بھی روشنی ڈالتے ہیں۔ آخر میں، "یسفک الدماء" (خون بہانا) میں "سفک" کے لغوی معنی اور مختلف نحوی احتمالات بیان کرتے ہیں۔

**فرشتوں کے سوال کی نوعیت: تعجب، استکشاف، اور استخبار**

تَعَجُّبٌ مِنْ أَنْ يَسْتَخْلِفَ لِعِمَارَةِ الْأَرْضِ وَإِصْلَاحِهَا مَنْ يُفْسِدُ فِيهَا، أَوْ يَسْتَخْلِفَ مَكَانَ أَهْلِ الطَّاعَةِ أَهْلَ الْمَعْصِيَةِ، وَاسْتِكْشَافٌ عَمَّا خَفِيَ عَلَيْهِمْ مِنَ الْحِكْمَةِ الَّتِي بَهَرَتْ تِلْكَ الْمَفَاسِدَ وَأَلْغَتْهَا، وَاسْتِخْبَارٌ عَمَّا يُرْشِدُهُمْ وَيُزِيحُ شُبْهَتَهُمْ كَسُؤَالِ الْمُتَعَلِّمِ مُعَلِّمَهُ عَمَّا يَخْتَلِجُ فِي صَدْرِهِ.

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ فرشتوں کا یہ سوال ایک تعجب (حیرانی) تھا اس بات پر کہ زمین کی آبادکاری اور اصلاح کے لیے ایسے کو خلیفہ بنایا جا رہا ہے جو اس میں فساد کرے گا۔ یا یہ کہ اطاعت گزاروں (یعنی فرشتوں) کی جگہ نافرمانی کرنے والوں کو خلیفہ بنایا جائے گا۔ یہ سوال اس حکمت کو جاننے کی کوشش (استکشاف) تھا جو ان پر پوشیدہ تھی، اور وہ حکمت ایسی تھی جس نے ان فسادات کو مغلوب کر دیا اور انہیں بے اثر کر دیا۔ یہ رہنمائی حاصل کرنے اور اپنے شبہات کو دور کرنے کا سوال (استخبار) تھا، جیسے ایک شاگرد اپنے استاد سے اس بات کے بارے میں پوچھتا ہے جو اس کے دل میں خلجان پیدا کرتی ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ کی ذات پر کوئی اعتراض نہیں تھا، نہ ہی بنی آدم پر غیبت کے طور پر کوئی طعنہ تھا۔ کیونکہ فرشتے اس سے کہیں بلند ہیں کہ ان سے ایسا گمان کیا جائے، جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

"بَلْ عِبَادٌ مُّكْرَمُونَ"

**فرشتوں کی معلومات کا ذریعہ:**

وَإِنَّمَا عَرَفُوا ذَلِكَ بِإِخْبَارٍ مِنَ اللهِ تَعَالَى، أَوْ تَلَقٍّ مِنَ اللَّوْحِ، أَوِ اسْتِنْبَاطٍ عَمَّا رُكِزَ فِي عُقُولِهِمْ أَنَّ الْعِصْمَةَ مِنْ خَوَاصِّهِمْ، أَوْ قِيَاسٍ لِأَحَدِ الثَّقَلَيْنِ عَلَى الْآخَرِ۔

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ فرشتوں کو یہ (فساد اور خونریزی کا) علم اللہ تعالیٰ کی طرف سے خبر دینے کے ذریعے حاصل ہوا تھا، یا لوحِ محفوظ سے حاصل کرنے کے ذریعے۔ یا ان کے عقلوں میں جو چیز (یعنی فرشتوں کی معصومیت) پیوست کی گئی تھی، اس سے استنباط (نتیجہ نکالنے) کے ذریعے۔ یا ایک نوع (جن یا سابقہ مخلوق) کو دوسری نوع (انسان) پر قیاس کرنے کے ذریعے (کیونکہ جنات زمین پر فساد کر چکے تھے)۔

**"السفک" کا لغوی معنی اور نحوی احتمالات:**

وَالسَّفْكُ وَالسَّبْكُ وَالسَّفْحُ وَالشَّنُّ أَنْوَاعٌ مِنَ الصَّبِّ. فَالسَّفْكُ يُقَالُ فِي الدَّمِ وَالدَّمْعِ، وَالسَّبْكُ فِي الْجَوَاهِرِ الْمُذَابَةِ، وَالسَّفْحُ فِي الصَّبِّ مِنْ أَعْلَى، وَالشَّنُّ فِي الصَّبِّ مِنْ فَمِ الْقِرْبَةِ وَنَحْوِهَا، وَكَذَلِكَ السَّنُّ.

"السَّفْكُ" (بہانا)، "السَّبْكُ" (پگھلانا)، "السَّفْحُ" (اونچائی سے بہانا) اور "الشَّنُّ" (برتن سے بہانا) یہ سب بہانے (بیلنے) کی مختلف اقسام ہیں۔ السَّفْكُ: یہ خون اور آنسو کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ السَّبْكُ: یہ پگھلی ہوئی دھاتوں کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ السَّفْحُ: یہ اونچائی سے بہانے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ الشَّنُّ: یہ مشکیزے کے منہ یا اس جیسی چیز سے بہانے کے لیے استعمال ہوتا ہے، اور اسی طرح "السن" (ڈول یا کنویں سے پانی بہانا)۔

قرات؛

وَقُرِئَ «يُسْفَكُ» عَلَى الْبِنَاءِ لِلْمَفْعُولِ، فَيَكُونُ الرَّاجِعُ إِلَى مَن، سَوَاءٌ جُعِلَ مَوْصُولًا أَوْ مَوْصُوفًا مَحْذُوفًا، أَيْ :يُسْفَكُ الدِّمَاءُ فِيهِمْ۔

اور اسے "یُسْفَکُ" (بہایا جائے گا) پڑھا گیا ہے' بناء للمفعول (مجہول) کے صیغے کے ساتھ۔ اس صورت میں "من" (جو) کی طرف راجع ہونے والی ضمیر' خواہ "من" موصولہ (اسم موصول) ہو یا محذوف موصوف (جس کی صفت ہو)' اس کا معنی یہ ہوگا "ان (لوگوں) میں خون بہایا جائے گا" (یعنی ان ہی کے درمیان خونریزی ہوگی)۔

**فرشتوں کا عملِ بندگی اور انسان کی فضیلت کی حکمت**

ونحن نسبح بحمدك ونقدس لك حال مقررة لجهة الإشكال كقولك :أتحسن إلى أعدائك وأنا الصديق المحتاج القديم. والمعنى :أتستخلف عصاة ونحن معصومون أحقاء بذلك، والمقصود منه. الاستفسار عما رجحهم ومع ما هو متوقع منهم. على الملائكة المعصومين في الاستخلاف، لا العجب والتفاخر. وكأنهم علموا أن المجعول خليفة ذو ثلاث قوى عليها مدار أمره :شهوية وغضبية تؤديان به إلى الفساد وسفك الدماء، وعقلية تدعوه إلى المعرفة والطاعة. ونظروا إليها مفردة وقالوا :ما الحكمة في استخلافه، وهو باعتبار تينك القوتين لا تقتضي الحكمة إيجاده فضلا عن استخلافه، وأما باعتبار القوة العقلية فنحن نقيم ما يتوقع منها سليما عن معارضة تلك المفاسد. وغفلوا عن فضيلة كل واحدة من القوتين إذا صارت مهذبة مطواعة للعقل، متمرنة على الخير كالعفة والشجاعة ومجاهدة الهوى والإنصاف. ولم يعلموا أن التركيب يفيد ما يقصر عنه الآحاد، كالإحاطة بالجزئيات واستنباط الصناعات واستخراج منافع الكائنات من القوة إلى الفعل الذي هو المقصود من الاستخلاف، وإليه أشار تعالى إجمالا بقوله :قال إني أعلم ما لا تعلمون

والتسبيح تبعيد الله تعالى عن السوء وكذلك التقديس، من سبح في الأرض والماء، وقدس في الأرض إذا ذهب فيها وأبعد، ويقال قدس إذا طهر لأن مطهر الشيء مبعد له عن الأقذار. وبحمدك في موضع الحال، أي :متلبسين بحمدك على ما ألهمتنا معرفتك ووفقتنا لتسبيحك، تداركوا به ما أوهم إسناد التسبيح إلى أنفسهم. ونقدس لك نطهر نفوسنا عن الذنوب لأجلك، كأنهم قابلوا الفساد المفسر بالشرك عند قوم بالتسبيح، وسفك الدماء الذي هو أعظم الأفعال الذميمة بتطهير النفوس عن الآثام وقيل :نقدسك واللام مزيدة.

ترجمہ؛

وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ (جبکہ ہم تیری حمد کے ساتھ تیری تسبیح کرتے ہیں اور تیرے لیے پاکی بیان کرتے ہیں)' یہ ایک حالت (حال) ہے جو سوال (اشکال) کے پہلو کو واضح کرنے کے لیے ہے۔ جیسے تمہارا قول :"کیا تم اپنے دشمنوں کے ساتھ بھلائی کرتے ہو جبکہ میں تمہارا پرانا' محتاج دوست ہوں؟" اور معنی یہ ہے :کیا تو نافرمانی کرنے والوں کو خلیفہ بناتا ہے جبکہ ہم گناہ سے پاک ہیں اور اس (خلافت) کے زیادہ حقدار ہیں؟ اور اس (اپنے عمل بندگی کے ذکر) سے مقصود استفسار (دریافت) ہے کہ انہیں (انسانوں کو)' ان سے متوقع (فساد وغیرہ) کے باوجود' خلافت میں گناہ سے پاک فرشتوں پر کس چیز نے ترجیح دی؟ نہ کہ یہ تعجب یا فخر (کے لیے) تھا۔ اور گویا انہوں نے (فرشتوں نے) جان لیا تھا کہ جسے خلیفہ بنایا جائے گا وہ تین قوتوں والا ہے جن پر اس کا معاملہ منحصر ہے :شہوانی اور غضبی

(غصہ والی) قوتیں جو اسے فساد اور خون بہانے کی طرف لے جاتی ہیں۔ اور عقلی قوت جو اسے معرفت اور اطاعت کی طرف بلاتی ہے۔ اور انہوں نے ان (قوتوں) کو علیحدہ علیحدہ دیکھا اور کہا: اسے خلیفہ بنانے میں کیا حکمت ہے؟ وہ ان دو قوتوں (شھوانی و غضبی) کے اعتبار سے تو ایسا ہے کہ حکمت اس کے وجود ہی کا تقاضا نہیں کرتی' چہ جائیکہ اسے خلیفہ بنایا جائے۔ اور جہاں تک قوت عقلیہ کا تعلق ہے' تو ہم (فرشتے) وہ کام بجالاتے ہیں جو اس (قوت عقلیہ) سے متوقع ہیں' اور وہ ان مفاسد (شھوانی و غضبی کے برے اثرات) کی مخالفت سے پاک ہیں۔ اور وہ اس فضیلت سے غافل رہے جو ان (شھوانی و غضبی) دونوں قوتوں میں سے ہر ایک کو حاصل ہوتی ہے جب وہ مہذب ہو جائیں' عقل کے تابع ہو جائیں' اور بھلائی پر پختہ ہو جائیں' جیسے عفت (پاکدامنی)' شجاعت (بہادری)' خواہشات سے جہاد' اور انصاف۔ اور انہیں یہ علم نہ ہوا کہ (ان قوتوں کا) مرکب ہونا ایسے فوائد دیتا ہے جن سے اکیلے اکیلے (فردی قوتیں) قاصر رہتی ہیں۔ جیسے جزئیات (تفصیلی چیزوں) کا احاطہ کرنا' صنعتیں ایجاد کرنا' اور موجودات کے فوائد کو قوت سے فعل میں لانا۔ یہی وہ چیز ہے جو خلافت سے مقصود ہے۔ اور اسی کی طرف اللہ تعالیٰ نے اجمالاً اپنے قول: "اس نے کہا: میں جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے" (سورۃ البقرہ آیت ۳۰) سے اشارہ کیا۔ اور التَّسْبِيحُ (تسبیح کرنا) اللہ تعالیٰ کو برائی سے دور قرار دینا ہے' اور اسی طرح التَّقْدِيسُ (پاکی بیان کرنا) بھی ہے۔ سَبَحَ (سبح) زمین اور پانی میں چلنے کے لیے آتا ہے۔ اور قَدَّسَ (قدس) زمین میں جانے اور دور ہونے کے لیے' جب کوئی چیز دور ہو جائے۔ اور قَدَّسَ (قدس) پاک ہونے کے لیے بھی بولا جاتا ہے' کیونکہ کسی چیز کو پاک کرنے والا اسے گندگیوں سے دور کرتا ہے۔ اور بِحَمْدِكَ (تیری حمد کے ساتھ) حال کے محل میں ہے۔ یعنی تیری حمد سے متلبس (ملبوس/مزین) ہو کر (تسبیح کرتے ہیں) اس چیز پر جس کے ذریعے تو نے ہمیں اپنی معرفت الہام کی اور اپنی تسبیح کی توفیق دی۔ انہوں نے اس (بحمدک) کے ذریعے اس وہم کو دور کیا جو تسبیح کو اپنی ذات کی طرف منسوب کرنے سے پیدا ہو سکتا تھا۔ اور نُقَدِّسُ لَكَ (اور تیرے لیے پاکی بیان کرتے ہیں) کا معنی ہے ہم تیری خاطر اپنے نفوس کو گناہوں سے پاک کرتے ہیں۔ گویا انہوں نے (اپنے قول سے) فساد کو' جس کی تفسیر بعض کے نزدیک شرک سے کی گئی ہے' تسبیح کے مقابل لایا' اور خون بہانے کو' جو بدترین اعمال میں سے ہے' نفوس کو گناہوں سے پاک کرنے کے مقابل لایا (یعنی انسان فساد و خونریزی کریں گے جبکہ ہم پاکی و تسبیح کرتے ہیں)۔ اور کہا گیا ہے: نُقَدِّسُكَ (ہم تیری پاکی بیان کرتے ہیں- لام کے بغیر) اور لام (جو لَكَ میں ہے) زائد ہے۔

**تشریح:**

مصنفؒ اس عبارت میں فرشتوں کے سوال کے دوسرے حصے "وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ" (حالانکہ ہم تیری حمد کے ساتھ تسبیح کرتے ہیں اور تیری پاکیزگی بیان کرتے ہیں) کی بلاغی حیثیت اور معانی کو بیان کرتے ہیں۔ وہ اس جملے میں موجود "حال" کے پہلو' اس سوال کے پیچھے فرشتوں کی معلومات اور فہم کی حد' نیز انسانوں میں موجود تین قوتوں (شھوانی' غضبی' عقلی) کا ذکر کرتے ہوئے فرشتوں کے سوال کا جواب دیتے ہیں۔ آخر میں' "تسبیح" اور "تقدیس" کے لغوی معانی اور ان کی اہمیت پر روشنی ڈالتے ہیں۔

**"وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ" - سوال میں پنہاں حیرت واستفہام؛**

**حَالٌ مُقَرِّرَةٌ لِجِهَةِ الْإِشْكَالِ كَقَوْلِكَ: أَتُحْسِنُ إِلَى أَعْدَائِكَ وَأَنَا الصَّدِيقُ الْمُحْتَاجُ الْقَدِيمُ۔**

مصنفؒ فرماتے ہیں کہ فرشتوں کا یہ جملہ "حال" (یعنی کیفیت بیان کرنے والا) تھا جو اشکال (سوال/پریشانی) کی وجہ کو واضح کر رہا تھا۔ اس کی مثال ایسے ہے جیسے تم کہو: "کیا تم اپنے دشمنوں پر احسان کرتے ہو' حالانکہ میں تمہارا پرانا اور محتاج دوست ہوں؟" (اس جملے

